ملے گا نہ کچھ بھی دل آزاریوں سے پشیمانی اچھی خطا کاریوں سے

نجات اب ہو بیماری جانگسل سے

ملا ہاتھ اب دل بھی مل جائے دل سے

رہے دوستی اب عرب سے عجم سے ذرا لیجئے کام چشمِ کرم سے

کلیجے ہوئے ہیں کتنے الم سے نہ بن بن کے شمشیر اب کھنچیے ہم سے

مسلمان دنیا کے دادِ وفا دیں

مسلمان دنیا کے دل سے دعا دیں

رہو یوں دلوں میں کہ ہو جان جیسے رہو اس طرح ہم ہیں انسان جیسے

ہیں آپس میں ہندو مسلمان جیسے بنیں ترک یوں دوست افغان جیسے

تشدد ہو جس میں نہ وہ سلطنت ہو

ہر اک ملک میں فیضِ جمہوریت ہو

اب آجائے کرزن کو بھی مسکرانا سکھائے تبسم انھیں بھی زمانا

مٹے روز کا اب یہ رونا رلانا مبارک انھیں اپنی خفت مٹانا

ہلال اب نہ شکوہ کبھی لائے لب پر

جب آئے الٰہی ہنسی آئے لب پر

ہلال آج کس سے گلے مل رہا ہے یہ عصمت کا نازک گریباں بنا ہے

یہ جوشِ طرب میں اسے کیا ہوا ہے گریباں کی صورت گلے سے لگا ہے

جگہ اس کی ہے یوں ہی سینے پر ان کے

گرائے لہو یہ پسینے پر اُن کے

گنبدِ روضۂ اطہر پہ اُتارے گولے — چرخ پر خوف سے خورشید بھی لرزاں نکلا

۴

چونک اُٹھے عدم آباد کے رہنے والے — قبر سے رستم و دستاں بھی ہراساں نکلا

گنبدِ سبز کو مسجد کے بھی پہنچا نقصان — در و دیوار کا اللہ نگہبان نکلا

دامنِ ابر میں چھپ چھپ گئی بجلی ڈر کر — منہ سے توپوں کے وہ دودِ شرر افشاں نکلا

میکسم توپ کو گردش تھی حرم کے اندر — گوشے گوشے سے ہر اک شخص ہراساں نکلا

نذرِ دشمن ہوئے مشہد کے ہدایا کیا کیا — گنجِ زر گنجِ گہر بے حد و پایاں نکلا

لئے دامن میں چلا گوہرِ یکتا کوئی — لئے دامن میں کوئی لعلِ بدخشاں نکلا

کھل کے بازارِ تجارت کی دکانیں لوٹیں — لے لیا جس کے یہاں جو سر و ساماں نکلا

روس کے ظلم سے شرم آئی نہ کچھ یورپ کو — ہاں ہر اک ہمنشیں مگر سر بگریباں نکلا

غل ہے مشہد میں، مراکو میں، ٹریپولی میں — کام یاروں کا بقدرِ لب و دنداں نکلا

ہے یہی حال تو اب جلد سنے گی دنیا — علمِ سبز لیے روم کا سلطاں نکلا

اے شہنشاہِ جہاں اے شہِ انگلینڈ ای جارج — حیف اگر تیری رعایا کا نہ ارماں نکلا

۵

لاکھوں والینٹر آئیں گے نظر دشمن کو — گھر سے ایک ایک اگر ہونے کو قرباں نکلا

جلد مل جائے فنِ جنگ کی تعلیم ہمیں — شور ہو ہند بھی تیرا عربستاں نکلا

جاتے جاتے سوئے ایراں نظر آجائے گا — ہم سے بھی چار قدم آگے ہر افغاں نکلا

اپنی سرحد سے ہر اک ترک بڑھے گا فوراً — شور مچ جائیگا وہ شیرِ نیستاں نکلا

مایۂ ناز ہمیں ہوگی ہماری قوت — ہمت افزا جو شہنشاہ کا فرماں نکلا

۲

ابتدا جس کی یہ تھی آج ہوا اس کا یہ حال — شور ہے قبضۂ اسلام سے ایراں نکلا
ہر فرنگی آج مراکو میں ہلاکو بن کر — ملک کا جان کا ایمان کا خواہاں نکلا
فوج اٹلی نے اُتاری ہو ٹریپولی میں — سایۂ پوپ میں حیرت ہے یہ شیطاں نکلا
کچھ جزیرے لئے بدعہد نے دھوکے دے کر — کوئی سچا کبھی کافر کا نہ پیماں نکلا
یہ سمجھ کر کہ سمندر میں ہے ٹرکی کمزور — کار دشوار ڈُرڈُنالز سے آساں نکلا
اس کی تائید میں ہیں اور بھی کتنے ایسے — صورتِ رازِ مبہم ساز بھی پنہاں نکلا
سگِ اٹلی سے رہا بڑھ کے کہیں روس کا خرس — مُنہ سے باہر بہت اس خرس کا دنداں نکلا
روزِ عاشور کیا مجتہدِ عصر کا خوں — بڑھ کے کچھ شمر سے غارتگرِ ایماں نکلا
کس طرح روس نے تبریز میں آفت ڈھائی — پھر بھی اس ظالم اظلم کا نہ ارماں نکلا

۳

پاک دامانوں کی کم بخت نے کی پردہ دری — چاک داماں تو کوئی چاکِ گریباں نکلا
یہ سمجھ کر کہ کسی گوشے میں مل جائے امان — گھر سے عریاں کوئی نکلا کوئی نالاں نکلا
اوڑھنے کو نہ بچھانے کو رہیں کیا گھر میں — دامنِ دشت ہر اک خانۂ ویراں نکلا
مضطرب دل کی طرح گھر سے جو نکلا کوئی — اپنے گیسو کی طرح کوئی پریشاں نکلا
نہ ردا کوئی نہ برقع کوئی پردہ نہ حجاب — گھر سے ہر پردہ نشیں بے سر و ساماں نکلا
چہرے پر اشکِ مصیبت نے جو دامن ڈالا — دلِ پر زخم لئے زخم کا داماں نکلا
نقدِ جاں بھی نہ بچا شہر میں وہ لوٹ مچی — روس ہر طرح عدوئے سر و ساماں نکلا
تار ریوٹر نے بہت رنگ بدل کر بھیجے — آسماں بیضۂ طاؤس میں پنہاں نکلا

کیا جلد ہوئے ہیں ایک دو تین — ٹرکی نیلام ہوگئی ہے
کمزور کی ہر طرح حمایت — اب لیگ کا کام ہوگئی ہے
بیجا و بجا ہر اک شکایت — گویا دشنام ہوگئی ہے
ہر بات ان اتحادیوں کی — الفت کا پیام ہوگئی ہے
معشوق کا عہد۔ وعدے ان کے — کیا طرزِ کلام ہوگئی ہے
کھل کھیلے ہیں حلقے حلقے اس کے — کاکل اب دام ہوگئی ہے
پیچیدگی و دروغ بافی — کچھ حسنِ کلام ہوگئی ہے
کیوں صلح کا رنگ خونچکاں ہے — جب جنگ تمام ہوگئی ہے
اس صلح کی اب تو کامیابی — بوسہ بہ پیام ہوگئی ہے
کیا امن و اماں کو ہے ترقی — کیا جنگ تمام ہوگئی ہے
اٹھتے ہیں شرر دھوئیں کے بدلے — تیز آتشِ خام ہوگئی ہے
یوں مرد بنی ہے قوم اپنی — لونڈی سے غلام ہوگئی ہے
آثار یہ ہیں ترقیوں کے — اب رحمتِ عام ہوگئی ہے
کہتے ہیں کچھ اور اس کے تیور — ترکی جو تمام ہوگئی ہے
کیا ابر میں کچھ ہلال کی شکل — خنجر بہ نیام ہوگئی ہے
طاقت نہیں بازوؤں میں پھر بھی — بیرونِ نیام ہوگئی ہے
بجلی کی چمک سے خیرہ ہے آنکھ — عریاں جو حسام ہوگئی ہے
خوں میں شفقِ فلک بھی جھک کر — اب آتشِ بام ہوگئی ہے
اقوام کی لیگ تھی جو آسان — دشوار سا کام ہوگئی ہے

ہائے وہ وقت کہ جب تختگہ روس مٹے سب کہیں خوب مسلمانوں کا ارماں نکلا
وقتِ تقسیم کہے فوج یہ خوش ہو ہو کر لوٹ کا مال تو مشہد سے فراواں نکلا
ہم کہیں خاص یہ اسلام ہے برٹش دولت سب کہیں دل سے شہنشاہ مسلماں نکلا
سایۂ جارج میں وہ دن بھی کہیں آئے ریاضؔ
ہم کہیں آج مسلمانوں کا ارماں نکلا

## عالم آشوب

دنیا تہِ دام ہو گئی ہے یہ پختہ بھی خام ہو گئی ہے
کس کی ہوئی ہے یہ خام پارہ ہر چند کہ رام ہو گئی ہے
لے گا ابھی کروٹیں زمانہ رات آگئی شام ہو گئی ہے
کچے پڑے پختہ کار کیا کیا؟ قوت ہی تمام ہو گئی ہے
ہے صلح کچھ امن خیزِ عالم اب جنگ تمام ہو گئی ہے
سایہ ہے خدا کا سایۂ لیگ رحمت یہ عام ہو گئی ہے
آزاد حکومتِ مقامی ہر قوم کے نام ہو گئی ہے
یہ شرط بھی ہم ہوں حکم بردار بے قید و دام ہو گئی ہے
مشکل کاموں کی سربراہی سرکار کے نام ہو گئی ہے
ٹھیکے میں خدا کے ہی خدائی حالت یہ عام ہو گئی ہے
یونان کی رات دن اچھل کود مینڈھک کو زکام ہو گئی ہے
ظالم کی حکومت و امارت مظلوم کے نام ہو گئی ہے

سلجھی ہوئی گفتگوے طرزی  دلکش پیغام ہو گئی ہے

معنی ہوں سخن کے اختیاری  اب بات یہ عام ہو گئی ہے

سُنا ہیں فسانہ ہائے رنگیں  کیا بات تمام ہو گئی ہے

بے حس تصویر میں پڑی جان  مصروفِ خرام ہو گئی ہے

فرہاد کا کاٹ دیکھنا ہے  صمصام و حسام ہو گئی ہے

رکتی نہیں روکے آہ کی تیغ  بیروں ز نیام ہو گئی ہے

ہو گی وہ عدو کی صبحِ اُمید  جس صبح کی شام ہو گئی ہے

کہتے ہیں کہ سعئ ولسن وجارج  بے نیلِ مرام ہو گئی ہے

کچھ فہم اگر ہو تو وزارت  اب عقل کا کام ہو گئی ہے

سمجھے ہوئے تھے جسے وہ سرجوش  دُردِ تہِ جام ہو گئی ہے

اترے گی نہ حلق سے کسی کے  پکی ہوئی خام ہو گئی ہے

کہنے کو نہ ہو کہا نہ ہم سے  حجت بھی تمام ہو گئی ہے

خود بھی وہ سمجھتے ہیں کہ دنیا  پامالِ خرام ہو گئی ہے

بے وجہ بھی حال پر توجہ  حکام کا کام ہو گئی ہے

کچھ بولوں تو کہتے ہیں کہ "چپ چپ"  چپ تکیہ کلام ہو گئی ہے

مکہ مسجد میں شورِ ناقوس  آوازِ امام ہو گئی ہے

پردے پردے میں دور کی بات  پیغامِ سلام ہو گئی ہے

پڑتی تھی دکن سی شملے پر تاپ  ڈھیلی جو لگام ہو گئی ہے

اونچے اونچوں کی پھوٹ کی بات  اب طشت ز بام ہو گئی ہے

چھایا ہے ... کہاں اندھیرا — کیا حالتِ شام ہوگئی ہے
پُرپیچ ہے زلفِ بالشویک — کابل کا لام ہوگئی ہے
اب آنکھ ہے سوئے بامِ دنیا — ہے صبح کہ شام ہوگئی ہے
گل ریزوہ سرزمینِ ایران — کیا نُور کا مقام ہوگئی ہے
چشموں میں تیل کے لگی آگ — لو مشعلِ شام ہوگئی ہے
آنکھوں میں نہیں ہے خوابِ شیریں — کیوں نیند حرام ہوگئی ہے
موصل کیا پھول کی چھڑی تھا — برت اب خطِ جام ہوگئی ہے
موصل کے کنوئیں کی اوکھلی بھی — اب شہد کا جام ہوگئی ہے
سرِ دادن و دردِ سر خریدن — پونجی ہی تمام ہوگئی ہے
ہلکی ہو کہ ہو کڑی کوئی چوٹ — کچھ شغل دوام ہوگئی ہے
اس دودھ کے نہر کی روانی — فرہاد کا کام ہوگئی ہے
اس صلح میں جنگِ زرگری بھی — نازک سا کام ہوگئی ہے
حاصل ہے کہیں طلائے خالص — چاندی کہیں خام ہوگئی ہے
اب بامِ حرم کے بم کی ہربات — شورِ سرِ بام ہوگئی ہے
بم جھوٹ سہی، قدم تو پہنچے — شہرت یہ تمام ہوگئی ہے
قولِ فیصل سے سرزمیں وہ — حیرت کا مقام ہوگئی ہے
گھر کے بھیدی نے کہہ دیا حال — تصدیقِ کلام ہوگئی ہے
غدارِ حجاز کو تو گالی — صاحب کا سلام ہوگئی ہے
اُلجھی ہوئی گفتگوئے کابل — سنجیدہ کلام ہوگئی ہے

ہو گئی کبھی صبح شام کی بھی — جب صبح کی شام ہو گئی ہے

آثار ہیں صبح کے نمایاں
اب رات تمام ہو گئی ہے

# ساقی نامہ

از

## فتنہ ۱۸۸۲ء

ساقی! مجھے ایک جام دینا — بھر کر مئے لالہ فام دینا
رنگت کا نکھار یہ کرے کام — یاقوت کا ایک ڈال ہو جام
دھانی چوڑی کا عکس پڑ جائے — تحریر زمردیں۔ نظر آئے
رنگ اور لگائے آگ بڑھ کر — مہندی لگے ہاتھوں میں ہو ساغر
مستانہ ادا نہ آس توڑے — لغزش نہ کہیں گلاس توڑے
جھلے سے ابھی نکل کے آئے — شیشے سے پری نکل کے آئے
سو رنگ سے بن سنور کے نکلے — نکلے نکلے نکھر کے نکلے
ہو رقص فزائے صحن ساغر — ہو موج کا ہاتھ بھی کمر پر
نظارہ کے ساتھ سب ہوں بیہوش — ہر بزم نشیں ز خود فراموش
محفل میں وہ رنگ آج چھا جائے — بے ساغر دے مجھے مزا آئے
لغزش نہ مری زبان میں ہو — الجھاؤ نہ کچھ بیان میں ہو
لو منتظرو! ذرا سنبھل جاؤ! — آنکھوں میں ہے نیند ہوش میں آؤ

دیکھو کس وقت باوفا دوست | سرکارِ نظام ہو گئی ہے
کیا قہر ہے وقت پر قیامت | معشوق خرام ہو گئی ہے
دنیا دنیا رہی نہ افسوس! | عبرت کا مقام ہو گئی ہے
پھیلے اثرِ عدم تعاون' | تحریک یہ عام ہو گئی ہے
دُکھ درد میں شرکتِ بہم اب | دورِ مے و جام ہو گئی ہے
باہر ہو گی نہ قومِ افغاں | ترکی بھی رام ہو گئی ہے
ہندو ہوئے ترک، ترک ہندو | اب پھوٹ حرام ہو گئی ہے
تحریکِ سودیشی و خموشی' | مقبولِ انام ہو گئی ہے
ٹھرّا ہو کہ پھول گھر ہی کی ہو | باہر کی حرام ہو گئی ہے
کہنے کو گھر کی کوٹھری بھی | روئی کا گدام ہو گئی ہے
تو موٗ کا تو' بچھاؤ' اوڑھو | اب رائے یہ عام ہو گئی ہے
دو دن کی ہے چاندنی' مبارک! | یہ کہنے کو شام ہو گئی ہے
تھی کام کی شے وفا ہماری | وہ تو بدنام ہو گئی ہے
کچھ ہو ہمیں کام ہے وفا سے | مانا بدنام ہو گئی ہے
ہاں! خوئے وفا ہے کام کی چیز | ضد سے ناکام ہو گئی ہے
جاری ہے سعی پھر بھی ہر چند | کوشش ناکام ہو گئی ہے
ہیں شیر و شکر اب آگ پانی | صورت یہ عام ہو گئی ہے
سایہ میں وہ رکھے اپنے آزاد | جو زلف کہ دام ہو گئی ہے
ہے دور بہت دعا سے تاثیر | وہ عرش مقام ہو گئی ہے

کیا سہل ہے جو نقاب اُٹھے؟ شرمیلے ہیں کیوں؟ حجاب اُٹھے
کیونکر یہ کہیں زباں سے "اُف اُف" ہم بزم میں آئیں بے تکلف
آجائیں تو شوخیٔ ادا سے کیا آنکھ ملائیں گے حیا سے
یہ دن ہیں بہارِ زندگانی بچپن کچھ ہے تو کچھ جوانی
گلچیں کہیں دسترس نہ پائے ڈرتے ہیں بہار اُلٹ نہ جائے
کمسن، نادان، بھولے بھالے جو چاہے وہ راہ پر لگا لے
جب اتنی سمجھ نہ ہو، کہا کیا؟ تو فتنہ طرازئ ادا کیا؟
دشوار نہیں ہے ہاتھ آنا بچپن کی سمجھ کا کیا ٹھکانا
چٹخارے نئے زبان کے ہیں آفت ہے کہ دن اُٹھان کے ہیں
ہو جاتی ہیں آرزوئیں بیباک اس عمر میں سوجھتا نہیں خاک
ہر وقت ہجوم ولولوں کا ہر وقت ہجوم حوصلوں کا
بھا جاتی ہے سیر گلشنوں کی پروا نہیں رہتی رہزنوں کی
خودداریٔ حسن محوِ انداز سرمست مئے تبختر و ناز
زلفوں کا سنوارنا وہ دن بھر ہر وقت نگاہ آئینے پر
عادت وہ گھڑی گھڑی کا بننا ہر روز نئی نئی تمنا
پھر دیدہ دلیریاں اک آفت بیباکیٔ آرزو قیامت
اچھا نہیں شام کا نکلنا اچھا نہیں نام کا نکلنا
وہ ہے جو ذرا سنبھالے جائے جو دل کہے اُس کو ٹال لے جائے
بنتا ہے شوق جی کا جنجال کیا قہر بھرا ہے یہ سن و سال

مبارک میکشوں کو رخصتِ ہوش　　چلا وہ ساقیِ وعدہ فراموش

نگاہِ ناز شرمائی ہوئی ہے　　ہماری یاد کچھ آئی ہوئی ہے

چھلکتے جام یا نازک سے گل ہیں　　حنائی ہاتھ میں چھلوں کے گل ہیں

کلائی پر گراں ہے رنگِ ساغر　　نہ موجِ مے بنے یہ بھی لچک کر

ہر اک میکش کو یہ دھوکا ہوا ہے　　مئے گلرنگ سے ساغر بھرا ہے

لبِ خاموش میں طرزِ تکلم　　نہاں گھونگھٹ میں ہوجوں کے تبسم

اُبھرتی موج کیا دیکھی نہیں ہے　　چھلکتے جام سے گلابی نہیں ہے

بہاریں ہم نے لوٹی ہیں چمن میں　　اُٹھے بیٹھے نہیں کس انجمن میں

سبو کتنے اچھوتے ہیں لنڈھائے　　سنبھل کر جب اُٹھی کوثر کی لائے

جو رنگت دوسری ہم دیکھنے پائیں　　بھرے ساغر تو ہم آنکھوں میں پی جائیں

---

نہ وہ محشر فروشِ شوخیٔ ناز　　نہ وہ ہنگامہ ہائے فتنہ پرداز

نہ کسی کی وہ چمپئی رنگت　　نہ کسی کی وہ چلبلی صورت

نہ وہ نازک کمر کا بل کھانا　　نہ وہ لغزش نہ وہ سنبھل جانا

نہ چھریرا بدن نہ بکھرے بال　　نہ وہ کافر کی لڑکھڑاتی چال

نہ وہ آنچل کا ڈالنا ہر بار　　نہ دوپٹا سنبھالنا ہر بار

نہ وہ شوخی نہ ہونٹھ پر وہ ہنسی　　نہ بلا خیز چتونیں تیکھی

نہ وہ جوشِ شباب کی ان بن　　نہ اداؤں میں اب وہ چنچل پن

نہ وہ نغمہ نہ جانفزا آواز　　نہ مغنی نہ کوئی نغمہ ساز

نہ کچھ ہو ہستیِ معشوقِ نوخیز — بھری ہو مستیِ معشوقِ نوخیز

ارے ساقی! وہ تیرے جام کی ہو — ارے ساقی! وہ میرے کام کی ہو

کسی سے بھی نہ اُس نے بات کی ہو — دلہن گویا وہ پہلی رات کی ہو

رہی ہو سایۂ پیرِ مغاں میں — پلی ہو سایۂ پیرِ مغاں میں

حسیں ہو نازنیں ہو نوجواں ہو — چراغِ خانۂ پیرِ مغاں ہو

وہ نازک کچھ نزاکت کی نہ ہو حد — جو گل سی شکل ہو بوٹا سا ہو قد

قدم آنکھوں سے ہر ساغر لگائے — جو دیکھے سروِ مینا سر جھکائے

بدن میں ہو لباسِ ارغوانی — پھٹی پڑتی ہو اس پر نوجوانی

پری اُڑ کر بنے طاؤس تن کر — وہ چلنے میں تنے طاؤس بن کر

بنے ہر موجِ مے چوٹی کا موباف — کہے ہر ایک ہے چوٹی کا موباف

ہوا دامن اگر چھو لے لڑے وہ — ادائے مست سی جھک جھک پڑے وہ

اسے خلوت میں پا کر دل میں رکھ لوں — نگاہوں سے اُٹھا کر دل میں رکھ لوں

کرشموں میں بھری ہو دلربائی — مزا دے جیسے کوئی کھیلی کھائی

مرے گھر آنے والی جانے والی — ارے ساقی وہی میخانے والی

اُسی کو تو مرے قابو میں دیدے — مرے دل کو مرے پہلو میں دیدے

کہیں پیرِ مغاں کے خانہ داماد — الٰہی خانۂ احساں ہو آباد

مبارک تجھکو اے فتنے نیا سال

مبارک تجھکو اے فتنے نیا ال

ہم لاکھ نہ چاہیں وہ کریں ساز	سو طرح کے لوگ ہیں نظر باز

## ساقی نامہ

خموشی کا سبب ہم جانتے ہیں	تبسم کی ادا پہچانتے ہیں
کلائی کے لچکنے کا یقیں ہے	بھرا ساغر چھلکتا کیوں نہیں ہے
شرارت ہے یہ سب افسونگری ہے	نگاریں جام میں تلچھٹ بھری ہے
صدا رندوں میں فوق شا نوش کی ہے	ہمیں پروا نہیں سرجوش کی ہے
چمن زار آنکھ میں اپنی نظر آئے	حنائی ہاتھ سے تلچھٹ ملے جائے
ہوس کرنے میں کچھ جھنجھٹ بہت ہے	مزا دی جائے تو تلچھٹ بہت ہے
دعا یہ ہے، اثر اتنا خدا دے	مئے گفتار کی تلچھٹ مزا دے

## ساقی نامہ

از

فتنہ جنوری ۱۹۰۷ء

نیا دن ہے اری ساقی نیا سال	پرانا بادہ کش ہوں دے نیا مال
اچھوتی مے اچھوتے جام کی ہو	اری سن سال کچھ ہو کام کی ہو
وہ کھل کر پاس میری سو میں آئے	پرانی بھی لباس نو میں آئے
جو خواہش ہے تو خواہش ہے اسی کی	کہ وہ جھوٹی نہ ہو ساقی کسی کی
نہ کوئی داغ ہو دامن پر اس کے	تصدق جام ہو جوبن پہ اس کے

انجمن کا نوبرس سے ہے آغاز
خدمتِ بزم مجھکو باعثِ ناز

اس کو پہنچے گی کیا کوئی محفل
نور کے جام نور کی محفل

ہر طرف ہے نویدِ رخصتِ ہوش
نورِ محفل ہے حسن جلوہ فروش

دلِ عاشق کے داغ روشن ہیں
نئے کیسے چراغ روشن ہیں

شمع افروز نالۂ دل ہیں
آتشیں آہیں شمعِ محفل ہیں

آکے اُٹھتا ہے آنکھ سے پردہ
نظر آتا ہے حسن بے پردہ

آکے اس بزم میں شریک ہوں سب
اس کی شرکت نجات کا ہے سبب

## کوا چلا ہنس کی چال

نوٹ۔ یہ نظم پچیس تیس سال ہوئے ایک زنانہ جلسے کے متعلق کہی گئی تھی اب تعلیم بھی ترقی کر گئی اور بے پردگی بھی

ع

آگے آگے دیکھئے ہوتا ہے کیا؟

انگلش مخدرات سے بڑھتا ہے اختلاط
کھل کھیلنے کو ہے نگہِ شرمگیں کہاں

یہ حسن یہ خیال، یہ پاکیزہ صحبتیں
اس طرح کے ندیم کہاں، ہمنشیں کہاں

وہ باتیں نرم نرم وہ آواز کی مٹھاس
سننے کو ملتے یوں سخن دلنشیں کہاں

ان کے قدم کے فیض نے رنگیں بنا دیا
تھی سرخ سرخ لالہ و گل سے زمیں کہاں

رہتے تھے ہم پھنسے ہوئے زنجیر و طوق میں
دیکھی تھی ہم نے وضع ادا آفریں کہاں

تھیں بالیاں جو کان میں بجلیوں کے ساتھ
ہم اس طرح بنے تھے کبھی خوشہ چیں کہاں

# نوید بزم پاک

"نانپارے کی گیارھویں شریف بین زمانہ راجہ جنگ بہادر مرحوم خرب مائش"

تشنہ لب ہوں پلا مجھے ساقی
مئے کوثر کے جام لا ساقی

اثر بادہ مے کے نام میں ہو
گردش چشم حور جام میں ہو

موج اُٹھ کر نگاہ حور بنے
چشم موسیٰ میں برق طور بنے

مردہ زندہ مریض اچھا ہو
لب ساغر لب مسیحا ہو

لب تک آتے ہی ہر دعا ہو قبول
خط ساغر دے عمر خضر کا طول

پائے خم پر سر عقیدت ہو
سب کو دست سبو سے بیعت ہو

ہو ہر اک آج والہ مرشد کا
ظرف مے ہو پیالہ مرشد کا

طور تک یا حضور تک پہنچیں
نشے کے پینگ دور تک پہنچیں

نشے میں اونچے اور جائیں آج
پاکپازوں کو آج ہو معراج

ساقی خوش جمال کی محفل
حال بن جائے قال کی محفل

لطف دی جائے قلقل مینا
وجد میں لائے قلقل مینا

جگر ارباب ذوق کا شق ہو
بزم میں وہ صدائے ہو حق ہو

کر دم کو یہاں شغف جس سے
نان پارے کو ہے شرف جس سے

جس کا مشتاق ایک عالم ہے
محفل پاک وغوث اعظمؓ ہے

بزم سے لطف خاص راج کو ہے
شرف اختصاص راج کو ہے

جانِ پدر نہ دیدہ از ما گریستن | چوں موجِ جو تپیدن و دریا گریستن

قہر است در فراقِ تو ہر جا گریستن | حشر است بر مزارِ تو تنہا گریستن

این است بس دو کارِ مرا در غمِ فراق | نگریستن بہ سوئے فلک یا گریستن

بنہیے نہ صحبتے، من و دیوانگیٔ من | تنہا تبسمے گہِ تنہا گریستن

صبح است ہم سیاہ بہ چشمِ سپیدِ ما | بے نور گشت دیدہ ز شبہا گریستن

غم آنچناں فزود اجلِ ناگہانِ تو | خواہند مردمان ہمہ با ما گریستن

رفتی و بعدِ فاتحہ باز آمدی بجو | اے وا گریستن بہ تو اے وا گریستن

بہرِ عبور تا بہ سرِ آبِ قعرِ دور | از مرگ بر تو خندہ و از ما گریستن

وحباب و لطفِ غسل و بہم بافتن بآب | چشمِ آشنا نہ بود کسے با گریستن

آساں نہ بود دوست گرفتن بدوستاں | دشوار ہم نہ بود بہ غوغا گریستن

روزِ ہجومِ خلق و ہمہ بے خبر ز تو | تقدیر بود بہرِ تو ما را گریستن

باید مرا بیادِ تو اے تہ نشینِ آب | دریا گریستن لبِ دریا گریستن

صد جوئے آب روز رواں از دو دیدہ باد | دارد سکوں گریستن ازما گریستن

کارِ من از دو دیدہ بہ پایاں نمی رسد | خواہم ز درد از ہمہ اعضا گریستن

الطاف در مزار چساں یافتی قرار | جانِ پدر نہ دیدہ از ما گریستن

چشمِ گلے نہ چید ز باغِ شبابِ تو | آغاز کرد خونِ تمنا گریستن

چشمم چو قطرہ خوں بدہد آرزو کنم | از بلبلاں پئے گلِ رعنا گریستن

باید ترا بہ فصلِ گل اے ابرِ نوبہار | بر ما گریستن بہ سرِ ما گریستن

لرزد شرارِ آتشِ دوزخ ز موجِ اشک | ما را نصیب باد خدایا گریستن

گھر بیٹھے ہم کو ملتے ہیں تہذیب کے سبق — تیری رسائی اے نگہِ نکتہ چیں کہاں

شکلیں یہ سب وہی ہیں جو ہیں فخر کا سبب — لیکن کوئی ہنسے نہ ہمیں یہ یقیں کہاں

تعلیم جب نہیں ہے تو صحبت کا لطف کیا — پہلے انہیں سنواریں وانجام میں کہاں

گلشن میں ہم ہزار بلند آشیاں سہی — پھر ہم کہاں؟ عنادلِ طوبیٰ نشیں کہاں

ہم اور ہیں وہ اور سپید و سیہ کا فرق — انگلش زباں کہاں وہ مکان و مکیں کہاں

ہم چاہتے تو ہیں کہ کریں لامکاں کی سیر — ملتا ہے پاؤں رکھنے کو عرشِ بریں کہاں

طرزِ معاشرت بھی جدا ہے زباں بھی غیر — ہم بزم ہوں کہاں؟ وہ مکان مکیں کہاں

سایہ کہاں کا ڈالتے ہیں لکھنؤ پر آپ — پیرس کا آسمان کہاں یہ زمین کہاں

بھرے نہ یوں ہوا میں کہ اٹھ جائیں پاؤں بھی — پریاں کہاں وہ قاف کی پردہ نشیں کہاں

کہسار و سبزہ زار میں آزادیاں انھیں — پھیلائیں پاؤں گھر میں ہمارے زمیں کہاں

یہ بھی جو ہو نصیب تو تاریک راہ ہے — بہرِ عمل ہے دیدۂ باریک بیں کہاں

چھایا گیا لباس کی رنگینیوں کا حال — اب جائیں منہ دکھانے کو پردہ نشیں کہاں

یوں وضعِ دلفریب کا اظہار رہا ہائے — ہو گی رفو یہ مسکی ہوئی آستیں کہاں

کل ہوگا ذکرِ حسن کا صورت کا رنگ کا — جائے گی منہ چھپانے کو قومِ حزیں کہاں

جس پر تمہیں ہے ناز وہ دنیا و دیں ہے اور — جس پر ہمیں ہے ناز وہ دنیا و دیں کہاں

وہ نکلیں اُن سے پہلے نکل جائے دم ریاضؔ
آنکھوں میں آتی ہے نگہِ واپسیں کہاں

## بہ انتقالِ لختِ جگر الطاف حسین مرحوم

مبارک ہو یہ جشنِ ڈائمنڈ جبلی | رہے قیصرہ تا قیامت سلامت

یہ حاصل ہوئی بات شاہوں میں کس کو | یہ قسمت کی ہے بات حضرت سلامت

وہ دن ہے کہ ہے آج جنگل میں منگل | جدھر جاؤ سن لو "سلامت سلامت"

رعایا کو کس درجہ آزادیاں ہیں | یہ حاکم سلامت حکومت سلامت

ملیں برکتیں کیسی ہندوستاں کو | الٰہی یہ برٹش حکومت سلامت

دے ہند کو حاکمِ عدل گستر | رہے ہند کی بادشاہت سلامت

بڑے چین سے رات دن کٹ رہے ہیں | الٰہی یہ دورِ حکومت سلامت

مبارک یہ جبلی مبارک یہ جلسہ | مبارک مبارک سلامت سلامت

ریاضؔ اپنی سرکار کو دو دعائیں

کرو جشن دن رات حضرت سلامت

## ڈسپنسری حکیم برہم اور مسز جیمس مسٹن

ہز آنر کے فیضِ قدم سے | گورکھپور ہے رشکِ گلشن

پھولے پھول مسرت کے ہیں | گلشن گلشن، خرمن خرمن

سایۂ دامن، ابرِ کرم ہے | ابرِ کرم ہے سایۂ دامن

آپ جو چاہیں فصلِ خزاں میں | نکھرے رنگِ بہارِ گلشن

برق کے شعلے، گل کی زمیں ہوں | آتشِ گل ہو آتشِ گلخن

ڈسپنسری برہم کی زمیں ہے | فرشِ زمیں پھولوں کا دامن

دھوم مچی ہے "آئے آئے"! | ہز آنر مسز جیمس مسٹن

خواہم بجائے خاک فوم آب شکل اشک | خواہم برائے تو بہ تمنا گرلیستن
---|---
از ضبط اشک فائدہ دل میرو وزیست | خوب است این گریستن از ناگریستن

اورفت ویاد او نہ رود از دلم ریاض
باد انصیب زیستنم با گریستن

# بہ تقریب جشن ہشتاد سالہ

۲۴ مئی ۱۸۹۶ء

عمر میں قیصرہ کے اور نیا سال بڑھے | یا خدا عمر بڑھے دولت واقبال بڑھے
---|---
رشتۂ سالگرہ میں بڑھے ہر سال گرہ | عمر ہر سال بڑھے عمر میں ہر سال بڑھے
ملک بڑھتے ہی تجارت کی کھلیں گی راہیں | نئے بازار بڑھیں روز نیا مال بڑھے
راہِ آہن سی الگ پڑ نہ سکے پاؤں کوئی | ہر طرف ریلوے کا جال بچھے جال بڑھے
ہر طرف ہند میں انگلینڈ میں سونا اچھلے | سکۂ زر سے بھی تعداد میں ٹکسال بڑھے
چہرہ پر نور ترا عہد ہے مشہور ترا | حسن صورت کی طرح نیکئ اعمال بڑھے

قیصرہ کے لئے ہر دم یہ دعائیں ہیں ریاض
کہ تری عمر بڑھے دولت واقبال بڑھے

## تاریخ

وکٹوریہ قیصرۂ ہند کا جشن ڈائمنڈ جبلی مبارک
۱۸۹۷

جب آئیں گھر دلوں میں بنائیں حضور بھی | ہر چند ہے دلوں میں جگہ ویسرائے کی
مسجد رہے ہوا میں معلق، یہ کچھ نہیں | تا عرش اب نہ جائے صدا ہائے ہائے کی
شیر و شکر ہوں حاکم و محکوم اور بھی | دونوں جگہ نکالیں بیالی پرچائے کی
بٹلر کو ہم عزیز ہوں، بٹلر ہمیں عزیز
کچھ دودھ دی تو لات بھی اچھی ہے گائے کی

## تبصرہ

## رسالہ "مساوات"

مصنفہ قاضی مقبول حسین صاحب جرنلسٹ سہارنپور مدیر اعزازی "مشرق"

مساوات مقبول مقبولِ عالم | خیالات مقبول، مقبولِ عالم
زمانے میں کیوں ہو نہ مقبول ہر بات | پسندیدہ سنجیدہ معقول ہر بات
سراپا خلوص و سراپا صداقت | جدا جو نہ مذہب سے ہو وہ سیاست
لئے ساتھ اپنے وہ دنیا و دیں کو | کہ ہے جان دینا جہاں آفریں کو
مودت کا ہے ولولا ان کے دل میں | کہ ہے درد ہر قوم کا ان کے دل میں
یہ خواہش بجا لائیں ہم ایسی خدمت | کہ ہو ملک کی غیر ملکوں میں عزت
رہیں ملک میں متحد ہو کے تو میں | بہیں ایک ہو کر ترقی کی رو میں
نہ عالم کے اقوام میں تفرقہ ہو | نہ اقوامِ اسلام میں تفرقہ ہو
نہ قلت کو کثرت سے شکوہ ہو کوئی | نہ کثرت کو قلت سے شکوہ ہو کوئی

شہ کے نائب آرے ریاض اور | لائے ہیں فیضِ شاہِ ذوالمنن

آپ ہمیشہ شاد و خرم
ناشاد آپ کا ہر ایک دشمن

## قطعہ

قیصرہ اک نگاہِ لطف ادھر | جان بھی نذر دل بھی ایماں بھی
تیری تصویر کی پرستش ہے | بت پرستوں میں ہیں مسلماں بھی

## قطعہ

کہہ دو کہ نغمہ سنج گلستاں چہک اٹھے | نکھرا ہوا ہے رنگِ بہارِ سخن کچھ آج
صدقے میں قیصرہ کے ہیں سب پیر نوجواں! | دینے لگا شگوفے نئے یہ چمن کچھ آج

## قطعہ

مطبوعۂ نقاد

مارچ ۱۹۱۴ء

وہ پارٹی کا لطف وہ دعوت کی دھوم دھام | رونق وہ کانپور میں مہانسرائے کی
جلسہ بنا ہے شرکتِ ساحرسے بزم کے | بڑھ کر ہے جامِ جم سے پیالی بھی چائے کی
بٹلر کا بھی شمار ہے یارانِ حق میں آج | اب ہائے ہائے ہے نہ صدا وائے وائے کی
سرجیمس آکے دیکھ لیں یہ انقلاب بھی | بدلی ہے قہقہے سے صدا ہائے ہائے کی

ہمیں میداں ہمیں گو یہ کہیں گی مرد میداں ہے — سبک ہو کر نگاہوں میں رواں ہونگی دواں ہونگی

جو آئیگا جگہ دینگی یہ اپنے چشمِ ابرو پر — کوئی جب میہماں ہوگا یہ اُسکی میزباں ہونگی

میاں سایہ بنے ہونگے تو پابندی نہیں اُنکی — کبھی خود میزباں ہونگی کبھی خود میہماں ہونگی

یہی چھائی رہنگی محفلوں میں رات ہو دن ہو — نصیبِ دوستاں ہونگی نصیبِ دشمناں ہونگی

زِ گلگشتِ چمن میں پاؤں اُٹھ جائیں کہیں انکے — ہوا میں بھر کے سایہ ان کی نازک ساریاں ہونگی

پئے تعلیم گھر سے کمسنی میں پاؤں نکلیں گے — قیامت ڈھائیں گی باہر نکل کر جب جواں ہونگی

درونِ پردہ یہ کیا تھیں برونِ پردہ کیا ہوگا — نہاں تھیں تو نہاں تھیں یہ کھل کھل کر عیاں ہونگی

من اندازِ قدت را می شناسم ہو جگہ کوئی — اُٹھینگی انگلیاں کھل کھیلنے پر یہ جہاں ہونگی

نمائشِ حسنِ خوباں کی ہو شوقِ خود نمائی ہے — نمایاں داغ بن کر ان کی اب گلکاریاں ہونگی

نظر آئیں گے ذرے خاک کے جب کوکبِ اختر — ترقی پر یہ جلوے تو راہیں کہکشاں ہونگی

مطیعِ حکم ہوں گے ان کے شوہر کی طرح کتنے — کریگا حکم برداری ہر اک یہ حکمراں ہونگی

## واقعہ

نقابِ رخ اسی امید نے یورپ میں الٹی تھی — ثریا مشعلِ راہِ امان اللہ خاں ہونگی

مزا بے پردگی کا ہو گیا معلوم طفلس میں — خبر کیا تھی؟ سرِ دربار بے عنوانیاں ہونگی

بڑھے گا دختِ رز کو منہ لگا کر فوج کا افسر — دمِ تقریر سرزد اس سے بے عنوانیاں ہونگی

ہوا بدمست کیوں شہ سے اجازت خواہ بوسہ کا — یہ ہیں تہذیب کی باتیں جو زیبِ داستاں ہونگی

جھکا وہ عاجزی سے بعدِ شہ سوئے ثریا بھی — سمجھتا تھا نظر اندازِ بے باکیاں ہونگی

عتاب آمیز ادائے شہ نے سب پر سخت اثر ڈالا — وہ کچھ بھی ہو جو باتیں ہو چکیں سرزد یہاں ہونگی

جو ہمدردیاں ہوں رواداریاں ہوں
نہ یہ ذلتیں ہوں نہ یہ خواریاں ہوں

یہ تاریکیاں ملک سے جلد جائیں
بنیں چاند سورج کے ہم رب شعاعیں

عقائد میں ہو فرق کیا کام اس سے
یہ سچ ہے کہ بالا ہے اسلام اس سے

نہیں ممکن اس طرح ہرگز پنپنا
الگ اپنی ڈفلی الگ راگ اپنا

خدا کے لئے اب تعصب مٹا کر
مسلمان و ہندو بنیں شیر و شکر

نہیں کچھ بھی دونوں کا رُک رُک کے ملنا
عجب چیز دنیا میں ہی جھک کے ملنا

ترقی کی کھل جائیں ہر سمت راہیں
کریں تیرگی دور روشن شعاعیں

مساوات مقبول دیکھو تو کیا ہے
مساوات اک مشعلِ رہنما ہے

مساوات کا نکتہ نکتا یہ چمکے
لگیں چار چاند اس کو اتنا یہ چمکے

مساوات ہے جام قاضی ہے ساقی
رہے مدتوں ساقی و جام باقی

مساوات میں مے یہ کیسی بھری ہے
کہ شرمندہ شیشے کی جس سے پری ہے

مساوات کی مے جو ہر سو بہیگی
تعصب کی آگ اس سے بجھ کر رہیگی

نہیں ہوش رندوں کو کیسی پلائی
ریاضؔ آج قاضی نے ایسی پلائی

# نظم

## موسوم بہ "عقد ثریا"

ہر اک محفل میں اب پہلو بہ پہلو بیبیاں ہونگی
حجاب اُٹھ جائیگا ہر کام میں یہ درمیاں ہونگی

رونق افروزِ بزم ہے آج　　شیرف سا شریف سایۂ تاج
ہو گی نہ کبھی شریف گردی　　اس طرح گئی شریف گردی
دل میں شیرف کے آ گئی لہر　　یہ شہر بنا شریفوں کا گھر
شاہی جو گئی تباہی آئی　　آئے شیرف تو شاہی آئی
برسوں کے بعد اب پھرے دن　　اوجھل ہوئے آنکھ سے بُرے دن
شاہی میں کمال کو یہ پہنچا　　پھر حد زوال کو یہ پہنچا
ایسی اُڑی ہر طرف یہاں خاک　　پہنچی بالائے آسماں خاک
ہمسایہ مقام سب ہیں آباد　　ان سب کا عروج اس کی اُفتاد
وہ علم و فضل ہے کہاں اب　　ہمراہِ امام و حق گئے سب
اربابِ سخن متاعِ ناز آہ　　شوخی و نوازش و نیاز آہ
اب خلد میں ہیں جنابِ کوثر　　پیتے رہیں وہیں شرابِ کوثر
کامل ہر فن میں لوگ کیسے　　تھے اجڑے وطن میں لوگ کیسے
کیا کہتی ہے آج اس کی اُفتاد　　سرکار لقب تھا خیر آباد
آخر یہ ہوا تنزل اس کو　　خارِ دامن ہوئے گل اس کو
حالت ہوئی ناگوار اس کی　　جا کر نہ پھری بہار اس کی
دُربار نہ پھر گھٹائیں آئیں　　گل ریز نہ پھر ہوائیں آئیں
آنسو کچھ پونچھے ٹامسن نے　　موتی یوں پروئے ٹامسن نے
پیدا ہوئی فصل کال کے بعد　　ٹھہری میلے کی سال کے بعد
دس دن کے لئے بہار آئی　　گل ریز و شگوفہ کار آئی

نہ آیا آبرو پر حرف لیکن پھر بھی تو آیا ۔۔۔ جہاں بے پردگی ہوگی وہیں گستاخیاں ہونگی

کہیں کیا ہم زمانے کی ہوا کچھ اور کہتی تھی ۔۔۔ نیا فیشن نئی سج دھج غضب کی بانیاں ہونگی

بہ طرز آزمائش ہوں زن و شو عقد سے پہلے ۔۔۔ نئی باتیں نئی جدت نئی آزادیاں ہونگی

وہ دن بھی آئیگا پوری ہوا آزادی کی خواہش ۔۔۔ وہ دن بھی آئیگا یہ جدتیں رائج یہاں ہونگی

نہ سرمہ آنکھ میں ہوگا نہ لب پر پان کی سرخی ۔۔۔ حنا ہوگی نہ ہاتھوں میں نہ دھانی چوڑیاں ہونگی

نہیں رہنے کا یہ فرضی تعلق بھی زن و شو کا ۔۔۔ ہیں پھر رفتہ رفتہ دور سب پابندیاں ہونگی

جدائی اختیاری ہوگی باہم عقد ہونے پر ۔۔۔ اڑیگی قید مذہب ہر طرح آزادیاں ہونگی

بنیں گی بچہ کش ہو کر نہ دنیا میں یہ ناکارہ ۔۔۔ نہ بچے ہوں گے اب ان کے نہ بچوں کی ماں ہونگی

ترقی کے لئے بے پردگی ہی لازمی ٹھہرے ۔۔۔ یہ ہے تو دامن عفت کی اڑتی دھجیاں ہونگی

بڑھائیں گی بہت تعلیم پا کر آبرو اپنی ۔۔۔ بہت با عفت و عصمت بھی ان میں بیبیاں ہونگی

مثل سچ ہی نہیں ہوتیں برابر انگلیاں پانچوں ۔۔۔ وطن کی آبرو بھی پاک دامن بیبیاں ہونگی

یہ نکلیں گی ہمیشہ نورانیاں جن کے پردے سے ۔۔۔ حجاب ابر رحمت سے نمایاں بجلیاں ہونگی

مگر خیرہ نگاہ شوق بد بیں ہو نہیں سکتی ۔۔۔ تصور ہی میں حسن و عشق کی خوش فعلیاں ہونگی

بڑھاپے میں ریاض افسانہ کر راز سیہ کاری
مجھے ڈر ہے تقدس کو ترے رسوائیاں ہونگی

# نظم

هنگام

سنگ بنیاد شریف گنج خیرآباد

ہاں مینونسپلٹی سے تھی کچھ آس ۔۔۔ وہ کیا کرے جب نہ ہو ٹکا پاس

کیوں کر کرے صرف گن کے توڑے ۔۔۔ کیا ننگی نہائے کیا نچوڑے

آنکھیں نہ کسی سے جھپکیں اس کی ۔۔۔ روشن رہیں لالٹینیں اس کی

منہ اور اندھیرے کا ہو کالا ۔۔۔ تھوڑا ابھی بہت ہے یہ اُجالا

سڑکوں کے لئے کہاں سے زر آئے ۔۔۔ اتنا بھی نہیں جو پل وہ بنوائے

تعمیر کا پھر بھی ڈھنگ ڈالا ۔۔۔ اپنے لئے راستہ نکالا

یہ ہوگی نہ اب کسی کی محتاج ۔۔۔ شیرف سا ملا ہے اس کو سرتاج

شیرف کا یہ گنج، گنج زر ہو ۔۔۔ شیرف کا سب کے دل میں گھر ہو

پیدا کرے لعل سنگ بنیاد ۔۔۔ ہو اور رہے اور خیر آباد

ہوتے رہیں روز میلے اس میں ۔۔۔ میلوں کے رہیں جھمیلے اس میں

ہو گنج مراد یہ نیا گنج ۔۔۔ ہو باعثِ فیض یا خدا گنج

## رقعہ

بہ تقریب عقد جناب عبدالمجید خاں صاحب خلف جناب محمد کریم خاں صاحب مرحوم وکیل
و رئیس گونڈہ لکھوایا از طرف عبدالحمید خاں صاحب مرحوم برادر کلاں

ہم سے آنکھیں ذرا ملا ساقی ۔۔۔ ہاتھ تو لا ادھر ذرا ساقی

دے رہے ہیں مزا حنائی ہاتھ ۔۔۔ چوم لیں ہم ذرا حنائی ہاتھ

یہ نگاہیں بری طرح ہیں گڑی ۔۔۔ یہ لکیریں بنیں ہتھیلی کی

چلتے ہوئے رتھ بہل وہ دس دن
میلے کی چہل پہل وہ دس دن

گھوڑ دوڑ کے ساتھ کھیل کیا کیا؟
جاؤ جدھر اک نیا تماشا

زوروں میں بھری وہ پیلتن پیل
وہ جوڑ وہ کشتیاں وہ دنگل

میدان مویشیوں سے معمور
ہاتھی گھوڑوں کے باغ مشہور

پھیلاؤ خیامِ راجگان کا
شک ڈوریوں پہ ہو کہکشاں کا

خیمے تھے بنے مکاں زمیں پر
اترے تھے یا آسماں زمیں پر

یوں جمع دکانوں پر خریدار
ہو مصر کا جیسے گرم بازار

پروین کرے چرخ پر ستائش
ہر شئے لئے خیمۂ نمائش

میلے کی نہ تھی زمین گویا
معشوقوں کی تھی جبین گویا

وہ بزمِ سرود و رقص ہاں ہاں
آنکھوں میں ہے وہ شبِ چراغاں

تانیں راتوں کی وہ گلوسوز
منگل جنگل میں رات دن روز

ہر خیمے میں ساز سے ہم آواز
سو جلوہ فروش شاہدِ ناز

پالے ہوئے سانپ کالے کالے
بل سب کو کریں وہ زلفوں والے

ہوں یاد سے ان کے آج دلگیر
لب پر ہے مرے یہ مطلع میرؔ

"دل رہ گئے گیسوؤں میں پھنس کے
مرجھا گئے پھول رات بس کے"

بھولا ہوا سا ہے رات کا خواب
بے کیف سا نشۂ مئے ناب

باقی ہے ابھی نشان سا کچھ
دو دن کی تھی چاندنی نہ تھا کچھ

جمنے کے لئے نہ تھا کوئی رنگ
دو دن کے لئے تھا عارضی رنگ

دن ہلیٹیں گے کیا یہ آسرا تھا
وہ رنگ بھی رخ سے جا چکا تھا

# رقعہ

## نونہال ید سعید احمد سعید برادر زادۂ سید نیاز احمد نیازؔ پنشنر انسپکٹر پولیس مقام مراد آباد حسب فرمائش نیازؔ

عرض ہے خدمتِ عالی میں بصد عجز و نیاز
ملتمس بندۂ در ہے با ادب بندہ نواز

کیجیئے بندہ نوازی زرہ لطف و کرم
باعث فخر مجھے ہوگا لطف و کرم

شامِ غربت میں مزا صبح وطن کا آئے
جس طرف جائے نظر لطف چمن کا آئے

عشرت افزا ہو مرے واسطے ہر شام و سحر
روزِ غربت ہو مرا عیدِ وطن سے بڑھ کر

نہ رہے مجھ کو گلا بے سر و سامانی کا
سر و سامان ہو عشرت کی فراوانی کا

در و دیوار پکاریں یہ خوشی کا گھر ہے
طرب و عیش کہیں بڑھ کے ہمارا گھر ہے

انجمِ کاہکشاں گھر کی زمیں پر صدقے
جیسے افشاں ہو حسینوں کی جبیں پر صدقے

اور ہی رنگ ہو اب اور ہی ساماں ہو آج
خود بہار آئے مرا گھر بھی گلستاں ہو آج

کیا کہوں میں در و دیوار کا کیا عالم ہے
نئی صورت ہو نیا رنگ نیا عالم ہے

شمع گل ہو بھی تو پھولے شجرِ گل ہو کر
خاک پروانہ اُڑے صبح کو بلبل ہو کر

جم کے رہ جائیں نگاہیں یہ ہو گھر کی صورت
گرد اُٹھے بھی تو اُٹھے گردِ نظر کی صورت

خود بنے آئینہ و آئینہ گر ہر ذرہ
آئینہ خانہ کرے پیشِ نظر ہر ذرہ

نذرِ ساغر خطِ ساغر کی طرح تارِ نظر
بزم پیراستہ بزمِ کے و جم سے بڑھ کر

ہو جو گلگیر تو محفل میں ہو تزئیں کے لئے
شمع کا پھول رہے دامنِ گلچیں کے لئے

شمع کے سائے میں شاخیں نہ نکالے بلبل
نخلِ گل سایہ ہو شاخ میں ہوں غنچۂ گل

جلد تو جام لے ہتھیلی پر — آج سرسوں جمی ہتھیلی پر

وقت کم ہے ہمیں ہے کام بہت — ساتھ خم کے ہے ایک جام بہت

میکشو آؤ کام بٹ جائے — کام پھیلا ہوا سمٹ جائے

کم نہیں کام ہے یہ شادی کا — دور پہنچا ہے نام شادی کا

لطف دکھلائے بزم آرائی — رنگ دیجائے بزم آرائی

دخترِ رز ذرا گلے مل جائے — آنکھ کے آگے اب چمن کھل جائے

اور کچھ ہو اب انجمن کی بہار — صدقے ہو بزم پر چمن کی بہار

مئے تسنیم لائے خلد سے حور — لا کے ہم کو پلائے خلد سے حور

ہاتھ میں جام جیسے دل میں سرور — جام میں بادہ جیسے آنکھ میں نور

اور طورِ مئے نشاط ہے آج — دور دورِ مئے نشاط ہے آج

ہر طرف عیش و کامرانی ہے — شادمانی سی شادمانی ہے

اسی دن کے لئے دعائیں تھیں — آرزوئیں تھیں التجائیں تھیں

کیا کہوں آپ سے خوشی کیا ہے — عقد عبدالحمید خاں کا ہے

آرزو ہے کہ آپ بھی آئیں — شرکتِ بزمِ عقد فرمائیں

فرشِ رہ میرے دیدۂ و دل ہیں — پردۂ چشم فرشِ محفل ہیں

آٹھویں کو سوئے مظفر پور — شہر سے جائے گی برات ضرور

مدعا یہ ہے مدعا ہو حصول

عرضِ عبدالحمید خاں ہو قبول

چمن در چمن غنچہ در انجمن | بہ نوعے کہ باشد گل اندر چمن
سرِ شاخہا گل ہجوم آورند | زہر گوشہ بلبل ہجوم آورند

# نویدِ شرکت

## عقدِ مولوی بارک اللہ صاحب از طرفِ مولوی سبحان اللہ خاں صاحب عظیم تخلص، رئیسِ اعظم گورکھپور

اللہ کی پہلے حمد ادا ہو | سجدے میں قلم کا سر جھکا ہو
یوں نعت میں وہ زبان کھولے | سب کچھ کہے منہ سے کچھ نہ بولے
پھر کام لے دل کے مدعا سے | یوں عرض کرے وہ التجا سے
فرمایئے شرکتِ مسرّت | ہو جائیں ادا رسومِ رخصت
کافی جو نہ ہو بیانِ خامہ | میں خود بنوں ہمزبانِ خامہ
یہ انجمنِ نشاط کیا ہے | میں کیا ہوں مری بساط کیا ہے
ارمان یہ ہے جناب آئیں | خوشیاں سبھی ہمرکاب آئیں
گو شرم سے آب آب ہوں میں | نقشِ قدمِ جناب ہوں میں
میں خاک ہوں زیر پا فتادہ | ظاہر میں ادب سے ایستادہ
فرصت ہی نہیں ہے سانس کیا لوں | نازک ہے یہ وقت اور میں ہوں
ہوں دل سے جو صرفِ التجا آج | رسمِ رخصت بھی ہو ادا آج
آنکھوں میں ہے انقلاب ہر وقت | ہے نقشِ فنا حباب ہر وقت

پھیلیں غنچے کی طرح موجیں مئے عشرت کی
سرو مینا بنے تو پنبۂ مینا قمری

آئے نغمے کی صدا عکس اگر لب کھولے
بزم میں آئینۂ بزم کا طوطی بولے

جو نہ ہو وہ ہو سبھی مجھے فیض قدم سے حاصل
ہو خوشی آپکے الطاف و کرم سے حاصل

دور ہیں مجھ سے بہت سب مرے ارباب وطن
میں ہوں غربت میں وطن ہے نہ وہ احباب وطن

وقت ہے بندہ نوازی کا یہی بندہ نواز
وقت ہے مہر جہانتاب بنے ذرّہ نواز

عقد فرزند سے ہو مجھکو مسرّت حاصل
رسم ہو جائے ادا تو ہو فراغت حاصل

ماہ ذی الحجہ کی بستم کو مبارک ہو خوشی
سعد تاریخ یہ ہے عقد سعید احمد کی

بزم کیسی ہے پئے ترتیب تکلف کیسا؟
سادہ سادہ سی ہے تقریب تکلف کیسا؟

آپ فرمائے شرکت تو ہو عزّت حاصل
محفل عقد کو ہو رونق و زینت حاصل

ابر رحمت کی طرح اہل کرم آئیں گے
فرش رہ دیدۂ و دل ہیں کہ قدم آئیں گے

گر قدم رنجہ کنی جانب کاشانۂ ما
رشک فردوس شود از قدمت خانۂ ما

## تمہید رقعہ

### نو عقد حسب فرمایش محمد حسین مرحوم محلہ اونچا گوکھبور

بہار آمدہ بزم رنگیں کنند
گل و لالہ را صرف تزئیں کنند

عنادل بہ پرواز ہر چار سو
پر و بال از رنگ و امواج و بو

گل و بلبل و خندہ و نغمہا
نوا ہا طرب ریز و عشرت فزا

کیوں سحر بیاں اسے نہ مانیں | چلتی ہوئی پائیں دو زبانیں

حصّہ اس کا ہے سحر اثر بات | کانٹے کی تلی ہوئی ہے ہر بات

منقارِ عنادل اس کے قرباں | ہو جان فدا دل اس کے قرباں

کہتا ہی نہیں یہ بے اثر بات | کیوں ہو نہ قبول اس کی ہر بات

جو کچھ کہتا ہے سجدہ کر کے | چپ بھی رہتا ہے سجدہ کر کے

ڈرتا ہے کہیں نہ حرف آئے | سر جائے مگر نہ بات جائے

منظور ہے اب نگارشِ حال | منظور ہے کچھ گزارشِ حال

کام آئے مرے یہ بے زبانی | حاصل مجھ کو ہو شادمانی

فرزند کے عقد کی ہے تقریب | ہوگی بزم طرب کی ترتیب

معشوق احمد ہے نام اس کا | پائے انجام کام اس کا

احباب کو ہو خوشی مبارک | دن بھی تاریخ بھی مبارک

دعوت شنبے کے روز ہوگی | تاریخ یہی ہے جلسے کی بھی

دھوکا نہ ہو سال عیسوی ہے | چوتیسویں ماہ حال کی ہے

دن سے بڑھ کر یہ رات ہوگی | پچیسویں کو برات ہوگی

فرمائیے آپ شرکتِ بزم | شرکت سے بڑھے گی عزتِ بزم

یہ بزم ہر انجمن سے بڑھ جائے | اتنا تو ہو ہر چمن سے بڑھ جائے

قرباں ہو بزم پر چمن زار | وہ رنگ کہ ہو بہار کو غار

دیوانہ ہو جو سوئے چمن جائے | دامانِ بہار فرش بن جائے

گلگیر ہو انجمن میں بلبل | منقاریں لے وہ شمع کا گل

یہ سچ ہے کہ جان ہی تو سب کچھ
لیکن ایمان ہے تو سب کچھ

حاصل مرے دل کا مدعا ہو
پتلی کا نور خاک پا ہو

بادہ چھلکے ایاغ میں آج
آجائے بہار باغ میں آج

بے بادہ پئے سرور آجائے
اللہ کا دل میں نور آجائے

پھیلی ہو روشنی اسی کی
ہر بات یہاں ہو طور ہی کی

ہر بات ہو ارغنوں خدا ساز
پتے پتے سے آئے آواز

میرے احباب کو مبارک
بارک کا عقد ہو مبارک

چھائی ہوئی ہر طرف خوشی ہو
دن دونی ہو رات چوگنی ہو

بیگانہ یگانہ یار ہوں غیر
دنیا کی خیر دین کی خیر

تقریبیں یہ ہیں بہت خوشی کی
رہ جائے نہ میری جی میں جی کی

میں کون ہوں؟ آہ! خادم ملک
سبحان اللہ خادم ملک

## نوید

بہ تقریب عقد معشوق احمد خلف حشمت علی صاحب مرحوم نیشنر حیسلر لکھنؤ

شاخ قلم آج رنگ لائے
سوکھی سہی ہی شاخ گل کھلائے

میدان قلم بنے چمن زار
اس باغ کا گل فشاں ہو ہر خار

گل کیسے لٹائے وہ زر گل
شرمائے جو گل فشاں ہو بلبل

ہے نعت رسول حمد کے ساتھ
میدان رہا یہ خامے کے ہاتھ

## بہ تقریبِ ختمِ قرآن مجید ادائے چودھری شرف الزماں صاحب بیرسٹر ایٹ لا

## خلفِ چودھری شفیق الزماں صاحب تعلقہ دار

اے شرف تاجِ شرف ہو ترے سر پر سہرا — طرّۂ دستارِ فضیلت کا ہو پر زر سہرا

ختمِ قرآں کی ہو تقریب مبارک تجھکو — بنے اللہ کا سایا ترے سر پر سہرا

خاص نسبت ہی تری سہری کو تیرے رُخ سے — رُخ جو مصحف ہے تو مصحف کا ہی مسطر سہرا

نہ ملا لاکھ ملاتی رہی مژگانِ دراز — صفِ مژگاں سی ہمیشہ رہا باہر سہرا

چاند سے چہرے کی لینا ہیں بلائیں اس کو — سن کے آئی ہے شعاعِ مہِ انور سہرا

تارِ دامانِ قیامت کے ہوئے صرف اس میں — جب کہیں جا کے بنا قد کے برابر سہرا

پیار کی آنکھ سی دیکھے جو کوئی سہرے کو — آنکھ میں پا کے جگہ دل میں کرے گھر سہرا

نظرِ بد سے نہ دیکھے کوئی سہرے کی طرف — حلق پر پھیرے سو ہاتھ سے خنجر سہرا

نگہِ ناز کسی کی ہے کہ مژگانِ دراز — ان سے ہی نوک پلک میں کہیں بڑھ کر سہرا

کیوں قیامت نے لیا بوسۂ دامن جھک کر — ڈر ہے بدلے نہ کہیں غصے میں تیور سہرا

پھول کے گہنے سی سج دھج ہی نرالی اسکی — کیوں نہ اترائے سرِ بزم معطر سہرا

کوئی دیکھے تو خوشی پھولے سماتے نہیں پھول — کیا مسرت ہے کہ ہے جامے سے باہر سہرا

گر کے اٹھتا ہی کبھی اٹھ کے یہ گرتا ہی ریاض

مست ہے میکدۂ چشم سے پی کر سہرا

## سہرا

آئیں نئے رنگ روئے گل پر — گلگونہ ہو دودِ شمع اُٹھ کر

فرمائیں کرم تو چمکے تقدیر — آئیں جو قدم تو چمکے تقدیر

نسبت مجھ کو جناب سے ہے — ضو ذرّے میں آفتاب سے ہے

بر آئے یہ مدعائے حشمت

منظور ہو التجائے حشمت

## نوید

### بہ تقریب ختنۂ منشی فضل احمد سلمہ مع دیگر برادران نبیرۂ حافظ نظام احمد مرحوم خیر آبادی

دنیا ہے نویدِ کامرانی — دنیا ہے نویدِ شادمانی

دکھلا اپنی تراوش اے کلک — احباب سے گزارش اے کلک

ہے قصد کہ بزم کی ہو ترتیب — بچوں کے ختنے کی ہے تقریب

صحت ہوئی غسلِ صحت اب ہے — صحت وجہِ مسرت اب ہے

ہے آپ سے التماسِ شرکت — شرکت سے بڑھائیں آپ عزت

دعوت ہو قبول تو خوشی ہو — ذالحجہ کی پہلی دوسری کو

راقم ممنونِ لطفِ بے حد

عاصی حافظ نظام احمد

## سہرا

ہر لڑی سی ہی لڑی آنکھ بھری محفل کی     بن گیا آکے سر بزم تماشا سہرا
چاہتا ہے قد نوشہ کے برابر اُترے     مجھے ڈر ہے نہ قیامت کرے برپا سہرا

نازک اس سہرے کے گیسوگل مضمون ہیں ریاضؔ
پیارے نوشہ کو مبارک ہو یہ پیارا سہرا

## سہرا

### بہ تقریب عقد نواب محمد تقی خاں صاحب خلف جناب نواب باقر علی خاں صاحب بہادر رئیس شیش محل لکھنؤ تعلقہ خیر آباد

ضیا بار رُخ پر ہے زر تار سہرا     مبارک ہو لے میری سرکار سہرا
ترا سر چڑھانا مبارک ہو اس کو     قدم چومے جھک جھک کے ہر بار سہرا
حسینوں کے گیسو کی لے کر درازی     بنا آج خود زلف خمدار سہرا
عبث رشک ہے زلف پرخم کو اس سے     کہ اک رات کا ہے گنہگار سہرا
ذرا لے کے آغوش میں چوم لے منہ     تجھے اس ادا سے کرے پیار سہرا
لئے مست آنکھوں کے جھک جھک کے بوسے     رہا میکدے میں بھی ہشیار سہرا

رہے تاج اقبال سر پہ ہمیشہ
یہ نوشاہ کو ہو سزاوار سہرا

## سہرا

## حسب فرمائش جناب میرزا قاسم حسین صاحب قزلباش ڈسٹرکٹ سپرنٹنڈنٹ پولس

لے اڑا گیسوؤں کی بو سہرا — رہ گئے دیکھ کے گیسو سہرا

آئینہ خانہ ہے گھر نوشہ کا — کہ ہے چھایا ہوا ہر سو سہرا

نگہِ شرم نہ بنتا ہر تار — نہ لٹکتا سرِ زانو سہرا

چڑھ گئی تیوری جو اٹھا رخ سے — کھینچ گیا صورتِ ابرو سہرا

آج پھولوں میں تلے گا نوشہ — بن کے آیا ہے ترازو سہرا

سہرے کا قوتِ بازو گیسو — زلف کا قوتِ بازو سہرا

نگہِ مست ہے اس کا ہر تار — پی گیا ہے کئی چلّو سہرا

چوم لوں ہاتھ ترے موجِ صبا — گوند کر لائی ہے کیا تو سہرا

دھوم ہے کیوں مرے سہرے کی ریاض
ہے نہ اعجاز نہ جادو سہرا

## سہرا

### بہ تقریبِ جمیل احمد خان خلف عظیم اللہ خان صاحب رئیسِ خیر آباد

رہ گیا بزم میں منہ دیکھ کے کیسا سہرا — بن گئی شوق سے جب زلفِ چلیپا سہرا

نہ بنے آج نقابِ رُخِ زیبا سہرا — ہم کو دکھلا دے ذرا چاند سا چہرا سہرا

شکر اللہ کا نوشاہ بنے آج جمیل — شکر اللہ کا ماں باپ نے دیکھا سہرا

زلف سی بھی لگی لپٹی نہیں رکھتا ظالم — کوئی دیکھے تو ذرا شوخ ہے کتنا سہرا

تیرے سہرے کی نزاکت کی کروں کیا تعریف — تیری شرمیلی نگاہیں ہیں کہ تیرا سہرا

سہرے کو دیکھنے والوں کی لڑی ہیں آنکھیں — بن گیا ہے بھری محفل میں تماشا سہرا

کھینچ لے کوئی آغوش میں اپنی تجھکو — ہو رہا ہے اسی ڈر سے تہ و بالا سہرا

ہالۂ ماہ پکارا کہ "مری آنکھ کا نور" — کہکشاں بولی "مری آنکھ کا تارا سہرا"

اے سعید آج مبارک تمہیں نوشہ بننا
سب عزیزوں کو مبارک ہو تمہارا سہرا

## سہرا

### بتقریبِ عقدِ منشی فضل احمد صاحب عرف جمّی خلفِ سالم احمد مرحوم ابنِ حافظ نظام احمد مرحوم رئیس خیرآباد

باندھنا تجھ کو مبارک ہو مری جاں سہرا — فضل احمد ترے صدقے تری قرباں سہرا

چاہتی تھی کہ بنے زلفِ پریشاں سہرا — چھا گیا سر سے تری تا سرِ داماں سہرا

مصحفِ رُخ کا بنے کے ہے نگہباں سہرا — کیا شرف ہے کہ بنا حافظِ قرآں سہرا

ناپنے کے لئے ہر تار ہے مژگان دراز — کوئی سو بار تو آیا سرِ مژگاں سہرا

پھول سہرے کے بھی ہیں پھول سا چہرہ بھی ہے — کثرتِ گل سے ہے خود آج گلستاں سہرا

ہے یہ شب بھر کے لئے، وہ ہے ہمیشہ کے لئے — چاہتا ہے کہ بنے زلفِ پریشاں سہرا

اس کی لڑیوں سے ہے موجوں کا تلاطم پیدا — بزم میں بحرِ مسرت کا ہے طوفاں سہرا

تیر ہیں بہرِ عدو تار نہیں سہرے کے — دل دشمن میں اُتار اکرے پیکاں سہرا

پیاری ماں ہے نہ جواں باپ نہ دادی دادا — گل بداماں ہے کہ ہے داغ بداماں سہرا

## بتقریب عقد سعید احمد برادرزادہ خود خلف سید فیاض احمد مرحوم

### حسب فرمائش سید نیاز احمد بی اے، انسپکٹر پولیس مقام مراد آباد

زلف سی کہدو وہ نہ اٹر کر بنے رخ پر سہرا
لگی رکھنے کا نہیں بال برابر سہرا

بانکپن میں ترے سہرے سی گھٹا ہر سہرا
سہرا بندھنے کا رہا آج ترے سر سہرا

حسن سہرے کا بڑھا تیری جوانی کی طرح
صدقے سہرے کے بنا حسن کا زیور سہرا

میں نے ڈوری سی جو ناپا تو قیامت کم تھی
بڑھ گیا اس سی تری قد کے برابر سہرا

تیری کھولے جو کھلے عقدہ تو کھول ای بلبل!
دل گرہ میں یہ لئے ہی کہ گل تر سہرا

شفق شام یہ کہتی ہوئی آئی تھی ابھی
کہکشاں لائی ہی تاروں کا بنا کر سہرا

وہ ادائیں کہ جھپک جائیں نکیلی پلکیں
بانکپن میں مژہ یار سے بڑھکر سہرا

مرے سہرے کی وہ بندش وہ نزاکت ہی ریاضؔ
منہ مرا دیکھتے ہیں سن کے سخنور سہرا

## سہرا

### بتقریب عقد مولوی سعید اللہ صاحب برادر خورد خانبہادر مولوی حمید اللہ صاحب

### رئیس اعظم گورکھپور

پیارا پیارا ترا چہرہ ترا پیارا سہرا
چاند سا منہ ہی تو سورج کی کرن کا سہرا

بن گیا خوب نقاب رخ زیبا سہرا
نگہ شوق سی کس کس کی نہ الجھا سہرا

موج بوئے گل تر لے جو بلائیں اس کی
کہہ سکے کون؟ کہ اترائے نہ اتنا سہرا

ساتھ لایا ہو دکھانے تجھے کس شوق سے آج | نئی دنیا، نئے ارماں، نئے ساماں سہرا
نہ صبا چھیڑ کہ رات اس کی ہے دن اس کا ہے | مطمئن ہو نہ کبھی ہوگا پریشاں سہرا
موج جو سطح سے اٹھے وہ ہو سہرے کی لڑی | اے خضر آ کے بنے چشمۂ حیواں سہرا
وہ مہ نو ہو تو یہ چودھویں کا چاند ہے آج | دیکھتا ہے مرے نوشہ کا گریباں سہرا
قاف کی پریوں میں شیشے کی پری بھی ہوگی | میرے نوشہ کے لئے لائی ہیں پریاں سہرا
زندگی خضر کی دے گا تجھے اے فضل جلیل | کہ مرے تار نفس کا ہے مری جاں سہرا

مرے سہرے میں نہیں ہیں مرے مضمون ریاضؔ
لئے دامن میں ہے کچھ لعل بدخشاں سہرا

## ایضاً

کیوں نہ ہو سب میں سرخ رو سہرا | چھا گیا بن کے رنگ و بو سہرا
رگ گلہائے آرزو ہر تار | رنگ گلہائے آرزو سہرا
مست ہے بو سے اپنے غنچوں کی | ہے چڑھائے خم و سبو سہرا
رات سہرے کی ہنس کے کہتی ہے | کرے دامن میں کیوں رفو سہرا
رنگ میں فرق، بو میں دونوں ایک | مشک بو زلف، زلف بو سہرا
گندھی کتنی ہیں منہ بندھی کلیاں | نہیں دیتا ہے ان کی بو سہرا
اٹھ رہے گا نہ کوئی عقدۂ زلف | کھل کے کہہ دیگا مو بہ مو سہرا
پھول نازک ہیں میرے دل سے سوا | چپکے سے بھی صبا نہ چھو سہرا
تار ہر ایک موتیوں کی لڑی | ابر نیساں کی آبرو سہرا

داغ داماں میں نہیں یہ پھول گندھے ہیں اس میں — دل پر داغ لئے ہے سر داماں سہرا

اس خوشی میں نہ مجھے یاد دلا بہر خدا! — دیکھنے دے مجھے اے دیدۂ گریاں سہرا

اس کی بتی سے بھر آئے مرے دل کے ناسور — تار سے اپنے بنا درد کا درماں سہرا

ایک سے سو ہوں، سوا عمر ہو، اقبال بڑھے — مرے اللہ نکالے مرے ارماں سہرا

دشمن تیرہ دروں جانے اُجالا گھر کا — تا ابد یوں ہی رہے شمع شبستاں سہرا

بڑھ کے سب سہروں سے سہرا یہ کہا میں نے ریاض
سو زباں سے ہے مرا آج ثنا خواں سہرا

## سہرا

### بہ تقریب عقد مسٹر فضل جلیل بی۔ اے خلف جناب منشی عبد الجلیل صاحب
### رئیس گورکھپور

لے اڑا رنگ بہار چمنستاں سہرا — آتش گل سے بنا شعلہ بداماں سہرا

کج ادا زلف ہے سیدھا سا مسلماں سہرا — سخت کافر سے پھنسا صاحب ایماں سہرا

اوپر اُٹھے نہ پلک شرم سے سہرا جو اُٹھے — مردم چشم کو ہے پنجۂ مژگاں سہرا

لوٹے نظارہ ترے جلوے یہ ممکن ہی نہیں — دولت حسن کا ہے آج نگہباں سہرا

اپنے انداز و ادا سے بھی وہ زلف دراز — کیوں بنے زلف کا شرمندۂ احساں سہرا

آتش گل کی لپٹ ہے شفق سرخ نہیں — رنگ رخ سے نظر آتا ہے گلستاں سہرا

شرط ہو جائے کہ مل جل کے رہیں گے باہم — باندھ لے زلف گرہ گیر سے پیماں سہرا

نہ بنے قوس قزح پھولوں کی بدھی نوشاہ — بن گیا ہے شفق سرخ کا داماں سہرا

رشک سے تک کے چھائی چہرے پر | خود بنی زلفِ عنبریں سہرا
گیسوؤں سے ہوئی ہے کچھ ان بن | کیوں چڑھائے ہے آستیں سہرا
آگے کالے کے کیا جلے گا چراغ | نہ ہو گیسوئے خشمگیں سہرا
سہرے کی رات ہے ہٹائے کون | رُخ سے ہٹتا ہے اب کہیں سہرا
دونوں ہوجائیں اب رفیقِ طریق | زلف رکھے نہ بغض کیں سہرا
فرق معلوم ہو نہ آپس میں | یوں ہے زلف کے قریں سہرا
حسن میں کوئی کس سے کس کو بڑھائے | زلف بھی ہے حسیں حسیں سہرا
سہرے کی ہے بنی تلی ہر بات | زلف سے بڑھ کے ہے کہیں سہرا
زلف و رُخ سے نبا ہے جاتا ہے | ہے لئے ساتھ کفر و دین سہرا
ہو مبارک تمہیں حمید و مجید | باندھنے آئی حورِ عیں سہرا
رتبہ سہرے کا اے رفیق بڑھا | چومتا ہے تری جبیں سہرا
حسن سے تیرے حسن پایا ہے | تیری خرمن کا خوشہ چیں سہرا
کبھی بنتا ہے عرش کا دامن | کبھی اس بت کی ہے جبیں سہرا

کیوں نہ خوش ہوں ریاض مجھ سے عزیز
کیف آور ہے دل نشیں سہرا

## سہرا

### حسبِ فرمائشِ اختر سبزواری میرٹھ

آسماں سے آئے ہیں نوشہ تری سہرے کے پھول | جھک کے تارے آسماں کے بن گئے سہرے کے پھول

زلف سے شوخ سہرا کہتا ہے | میں بنوں زلف اور تو سہرا
ہر گھڑی ہے نگاہِ شوخ سے چھیڑ | رُخ کے بدلے ہے روبرو سہرا
لن ترانی سے بجلیاں نہ گرائے | نہ کرے گرم گفتگو سہرا
لگی لپٹی نہ رکھے گا اے زلف! | سو سنائے گا دو بدو سہرا
سجدے کرتا ہی پائے نوشہ پر | عرقِ رخ سے ہے باوضو سہرا
رنگ دے جائے آج محفل میں | گائیں معشوق خوش گلو سہرا
بزمِ نوشہ میں آئے جو چاہے | نہیں دشمن کا بھی عدو سہرا
سب اسے جانتے ہیں دامنِ عفو | ابرِ رحمت ہے نیک خو سہرا
ظلِ حق ایک ایک فضلِ جلیل | نیک دل نوشہ، نیک خو سہرا

سہرا کہنے ریاض بیٹھے ہیں
کہہ چکے بے خم و سبو سہرا

## سہرا

حسبِ فرمائش ملک عبدالحی صاحب امرتسری برائے برادرِ خورد

۱۹ء

عشوہ زا حسن آفریں سہرا | کس قدر ہے ترا حسیں سہرا
بڑھ کے تارِ نظر تو گھٹ کر ہے | مژۂ چشمِ نرگسیں سہرا
حسنِ نوشہ کو چار چاند لگائے | آنکھ سے چوم لیں حسیں سہرا
مست اداؤں سی جھومنا اس کا | ہے پیے آبِ آتشیں سہرا

گل بدامن لے ریاض آئی بہار
اس کے دامن سے چُنے سہرے کے پھول

## قطعۂ تاریخ

فرزندِ حضرت شاہ واجد علی صاحب رئیس گورکھپور متولّی امام باڑۂ وقفِ شاہی

شاہ واجد علی کو حق نے دیا | نقش آرائے بوریائے شہی
ہو مبارک خجستہ پَے فرزند | ہو مبارک یہ خرمی یہ خوشی
پھول آتے ہی پھل ملا کیا؟ | واہ رے فیضِ سنتِ نبوی
اس میں جو شک کرے وہ کافر ہے | رہِ اسلام میں نہیں ہے کجی
ہے یہی مسلکِ رسولِ خدا | ہے یہی جادۂ علیِّ ولی
جس نے مژدہ سنا وہ شاد ہوا | گھر میں کیا؟ شہر میں خوشی پھیلی
ہوئی طالع افق سے صبحِ اُمید | رنگ لائی دُعائے نیم شبی
مہر کی طرح ہو ضیا گستر! | مہِ تاباں کی پائے جلوہ گری
شہر کیا دور دور ہے مشہور | شاہِ واجد علی کی نیک دلی
شکر اللہ کا ہزار ہزار | تھی جو دل کی مراد بر آئی
آنکھ کا نور ہے یہ دل کا سرور | یا خدا عمر ہو سوا اس کی
نام روشن علی کا روشن ہو | رہے محفل میں روشنی اس کی
کام ہوں زیبِ صفحۂ تاریخ | سب کے لب پر ہو نام تاریخی
ہے یہی فکر اگر تو کہہ دو ریاضؔ | صاحبِ بخت۔ بختیارِ علی

گر گئی نظروں سے افشاں گیسوئے شبرنگ کی
ایسے اے نوشہ ترے رخ پر کھلے سہرے کے پھول

دی خدا نے سربلندی تجھ کو مقبول الرحیم
اللہ اللہ عرش کے تارے بنے سہرے کے پھول

رنگ ان کا سا نہ بو اُن کی سی پھولوں کو نصیب
رنگ و بو پر کیوں نہ اترائیں ترے سہرے کے پھول

نام کس کا لب پر آیا وقت ایجاب و قبول
سُن کے بلقیس جہاں بیگم ہنسے سہرے کے پھول

چھائی تھی وہ گیسوؤں پر چھا گئی اس پر بھی یہ
زلف کی افشاں سے بھی اچھے رہے سہرے کے پھول

گلفشانی دیکھنا شاخ قلم کی اے ریاض
شاخ گل شرما گئی ایسے کھلے سہرے کے پھول

## سہرا

### مسٹر معز الدین ابو نصر صاحب

حسب استدعا نور چشم سید امیر احمد اثیم سلمہ برادر زادہ خود خلف آقائے سخن حضرت قسیم مغفور

رنگ رخ بن کر بنے سہرے کے پھول
اے ابو نصر آپ کے سہرے کے پھول

کہکشاں بن جائے سہرے کی لڑی
ٹوٹ کر تارے بنے سہرے کے پھول

کس کے عارض بن گئے رشک چمن
کس کے چہرے پر کھلے سہرے کے پھول

کیوں نہ اترائے زمین باغ آج
آسماں پر اُڑ چلے سہرے کے پھول

پوچھے نوشہ کے گل عارض سے کون
ہیں یہ کس بو میں بسے سہرے کے پھول

چشم نوشہ پاس ہے ساغر بکف
نشے میں ہیں بے پیے سہرے کے پھول

سیکڑوں سے پھول ملتی ہے انہیں
پیتے ہیں نوشہ ترے سہرے کے پھول

ہے دعا دل سے نہ مرجھائیں کبھی
اے ابو نصر آپ کے سہرے کے پھول

## حسب فرمائش قبلۂ ولایت احمد صاحب شمیم مرحوم

بخشا خدا نے بیٹا مسٹر رچرڈسن کو ‏ اس کی خوشی بر آل کو سو چند ہو مبارک
ماہِ فلک نے بڑھ کر تاریخ یہ سنائی ‏ مسٹر رچرڈسن کو فرزند ہو مبارک
(۱۹۰۴ء)

## تاریخ

### تولدِ فرزند محسن الملک رائے جی پرکاش لال صاحب بہادر دیوان ٹھمرائون

اخترِ قوم جس سے چمکے گا ‏ وہ حسیں طفل خوبرو ہے یہی
نخلِ امید کا یہی ہے پھول ‏ ثمرِ شاخِ آرزو ہے یہی
۱۸۹۵ء

## تاریخِ رحلت

### شاہ محمد فضل اللہ صاحب الہ آبادی مرحوم

دارِ فنا سے خلد گئے ‏ شاہ محمد فضل اللہ
ان کے غم میں روئی خلق ‏ کھینچی سب نے دل سے آہ
آگے پیچھے سب ہیں رواں ‏ پیش یہی ہے سب کو راہ
خاک میں ملنا سب کو ہے ‏ چاہے گدا ہو چاہے شاہ
موت کا ان کی سال ریاضؔ ‏ کہہ دو تم با حالِ تباہ

خالی کل تک تھی یہ زمیں
آج ہے مرقدِ فضل اللہ
۱۳۳۹ھ

# تاریخِ عطائے خطاب عالیجناب راجہ اُودت نرائن صاحب بہادر بالقابہ

## والی راج پڈرونہ ضلع گورکھپور

واہ ری سامانِ عشرت واہ ری سامانِ عیش — جشن جوبلی وہ گیا بوڑھوں کو بھی لطفِ شباب

کیا مبارک وقت ہے، کیا مبارک عہد ہے — کوئی ہو ایسا نہیں اس عہد میں جو فیض یاب

ایسی تقریبوں میں شیریں کام ہو کیونکر نہ نطق — قحط کے ایام میں ہم لطفِ خرما ہم ثواب

اہلِ حاجت کو ملا زر اہلِ زر کو عزّ و جاہ — اہلِ خدمت اہلِ دولت کو ملے زیبا خطاب

سلسلہ جاتا ہے اب قدر و مراتب کا کہاں — منتخب آئندہ ہوں گے اور بھی عزت مآب

ناز ہے قسمت پر اپنی آج گورکھپور کو — نام سے اس کے رہی خالی نہ فردِ انتخاب

ہو مبارک رائے پڈرونہ کو یہ اعزازِ خاص — ہو مبارک رائے پڈرونہ کو راجہ کا خطاب

یہ خوشی وہ ہے مٹایا جائے نام اس قحط کا — یہ خوشی وہ ہے لٹائی جائے دولت بیحساب

آئے ہیں ہم پیش کرنے کو دُرِ اشعار آج — نذر دینے کے لئے لائے ہیں ہم موتی خوش آب

رائے صاحب ہاتھ اُٹھا کر مانگئے دل سے دعا — سایۂ سر پر قیصرہ کا تا فروغِ آفتاب

آگیا تاریخ کا اس وقت مجھکو کچھ خیال — اور پھر تاریخ بھی ایسی کہ جو ہو لاجواب

سوچتے ہی طبعِ موزوں نے یہ برجستہ کہا

رائے صاحب کو ملا کیا خوب راجہ کا خطاب

١٨ ٦ ٩٧

## قطعۂ تاریخ

### تولدِ فرزند مسٹر اے۔ ڈبلو رچرڈسن صاحب بہادر سپرنٹنڈنٹ پولیس ممالکِ متحدہ

نظر سے چھپ گئے امجد حسین آہ | نگاہِ چشمِ حسرت شمع ہے آج
کہے گی کیا یہ حالِ خلوتِ قبر | کہ دور از لطفِ خلوت شمع ہے آج
دلِ بیتاب کو کیا دے گی تسکیں | شرارِ داغِ فرقت شمع ہے آج
نہیں گر دلے سرِ ریاض اب کوئی اس کے | سبق آموز عبرت شمع ہے آج
چراغِ کنجِ خلوت نورِ ایماں | ضیا افزائے تربت شمع ہے آج
فروغِ نورِ ایماں ہے تہِ قبر | سرِ بالینِ تربت شمع ہے آج
یہ پانی دے گی نخلِ گل اُگیں تو | لئے اشکِ محبت شمع ہے آج
گل اترائیں نہ موجِ بو پر اتنا | گلوں کو موجِ نکہت شمع ہے آج
یہ وہ شمع سایہ ہے اسی کا | لئے ساتھ ابرِ رحمت شمع ہے آج
غرض یہ ہے کہ پڑھ لیں سالِ رحلت | قریبِ لوحِ تربت شمع ہے آج

جھکائے سر اجل یہ کہتی آئی
لحد پر حورِ جنت شمع ہے آج

ص

## تاریخِ وفات

کنیز فاطمہ دخترِ منشی حافظ نظام احمد مرحوم تخلص آنند از زمین آباد

خدا کا نور تھی وہ چاند سی شکل | چھپی وہ خاکِ مدفن میں عجب ہے
ریاض افسوس وہ گھر میں نہیں ہے | وہی گھر ہے وہی سامان سب ہے

سرِ مدفن لکھو یہ سالِ تاریخ
کنیزِ فاطمہ تربت میں اب ہے
۱۳ ۔ ۴۲

## تاریخِ وفات

### دخترِ سید نیاز احمد صاحب سپرنٹنڈنٹ پولس بھوپال برادرِ خورد ریاضؔ

گئی قبر میں آج دُختِ نیاز
گلے اُٹھ کر اُس سے قیامت ملے

قیامت ہے یارب جوانی کی موت
بُرے وقت یہ داغِ فرقت ملے

یہ ہے چاند پر ڈالنا خاک کا
ارے خاک میں ایسی صورت ملے

لُٹاتی ہے انگاروں پر اس کی یاد
دعا ہے یہی اس کو جنّت ملے

لحد میں چھپی چاند سی شکل ہائے
کلیجے میں رکھ لوں جو تربت ملے

بلا سے جو ہوں زندہ دفن اے ریاضؔ
مجھے دیکھنے کو وہ صورت ملے

مروّت کی پتلی ذرا آنکھ کھول!
کہ شاید نشانِ مروّت ملے

تری نیند ہو یا ترا خواب ہو
مجھے بھی ترا خوابِ غفلت ملے

رہے اجڑے گھر کی تجھے یاد کچھ
لحد میں تجھے گھر کی راحت ملے

ہر اک گوشے میں جس کے فردوس ہو
کشادہ بہت تجھکو تربت ملے

دمِ نزع جب یہ دعا میں نے دی
اذیت مٹے تجھ کو راحت ملے

لگا کر گلے داغ بر دل اجل
یہ بولی تجھے قصرِ جنّت ملے

## تاریخِ رحلت

### خان بہادر سید محمد حسین مرحوم بریلوی انسپکٹر جنرل پولس ریاست بھوپال

## قطعۂ تاریخ

### وفاتِ مرحومہ حسب فرمائش اسٹیشن ماسٹر اسٹیشن خیرآباد

آتی ہے ہر طرف سے آواز　　ہے ہے بی بی سراجِ خاتون

ہے فکر کہ سالِ فوت لکھوں　　جنت کو گئی سراجِ خاتون

ذوالحجہ کی پہلی کو دمِ صبح　　دنیا سے چلی سراجِ خاتون

اب کیوں ہے زمینِ قبر بیتاب

کہہ دو، آئی سراجِ خاتون

۱۳۴۲ھ

## قطعۂ تاریخ

### جناب حافظ فخرالدین مرحوم

یوں گئے دنیا سے فخرالدین آہ　　جیسے ہم سے کچھ نہ تھا اُن کو لگاؤ

آٹھویں کو ماہِ ذوالحجہ کی ہائے　　یہ ہوا حکمِ خدا "جنت کو آؤ"

حافظِ قرآن تھے، حق آگاہ تھے　　عارفِ کامل تھے حق سے تھا لگاؤ

گوشۂ جنت بنی ہے جائے دفن　　ہر گھڑی رہتا ہے لوگوں کا جماؤ

غیب سے آتی ہے ہر دم یہ ندا　　آئے ہو تو "فاتحے کو ہاتھ اُٹھاؤ"

ثبت تربت پر ہو تاریخ اے ریاضؔ

قبرِ فخرالدین کی ہے آؤ آؤ

۱۳۳۶ھ

## تاریخِ وفاتِ

دخترِ سید حمید احمد ولد سید فیاض احمد آزمرحوم برادرِ خوردِ ریاضؔ

ہے یہیں خاکِ جمیلہ خاتون | ملی مٹی میں جواں ہو کے یہیں
لکھ دو تاریخ سرِ قبر ریاضؔ
مدفنِ پاکِ جمیلہ خاتون

۱۳۴۲ھ

حسبِ فرمائشِ محمد احمد صاحب نبیرۂ مرحوم بابو پور محمود آباد ضلع سیتاپور

## تاریخِ وفات

جنابِ عباس حسین خاں صاحب تعلقہ دار بابو پور

ہے باعثِ صد ہزار افسوس! | عباس حسین خاں کی رحلت
آتے ہیں یاد اُن کے اوصاف | ایسوں کی موت ہے قیامت
باوضع، خلیق، صاحبِ جُود | ذی مرتبت و بلند ہمت
مُرجھائے کبھی نہ سایۂ قبر | لے سائے میں اس کو ابرِ رحمت
جنت کی ہوا ریاضؔ آئے | ہو گوشۂ قبر باغِ جنت
تعمیرِ مزار چاہتی ہے | بالینِ مزار سالِ رحلت
تو دستِ الم سے اب پئے سال
لکھ دے "مرحوم کی ہے تربت"
۱۳۴۳ھ

حرف آتا ہے خموشی پر تری اے سنگِ قبر
کہہ دے، ہاں تربت ہے بانوئے عبید اللہ کی
۱۳۲۴ھ

## تاریخِ وفات

اہلیۂ خود

زوجۂ مرحومۂ ریاض

۱۳۳۱ھ

## قطعۂ تاریخ

انتقالِ منشی احمد علی مرحوم، مقامِ مانی ضلع جونپور

کون حامد علی کو سمجھائے — خاک بر سر ہے کس مصیبت میں
جاں گسل غم ہے آہ بھائی کا — آج احمد علی ہیں تربت میں
اُن کو دشمن سے بھی دریغ نہ تھا — کوئی ثانی نہ تھا مروت میں
اُف! وہ اُن کے خصائل و عادات — خیر ہی خیر تھی طبیعت میں
تھے سراپا وہ شکلِ صدق و صفا — پاکبازی تھی ان کی طینت میں
جھک کے ملنا شعار تھا اُن کا — کس قدر عجز تھا طبیعت میں
سب سے برتاؤ تھا شریفانہ — نام نکلا ہوا شرافت میں
پست دیکھا نہ حوصلہ اُن کا — اُن کی گنتی تھی اہلِ ہمت میں
غم سے ہے آج خاندان تباہ — دے خدا صبر اس مصیبت میں

## قطعۂ تاریخِ وفات

### افتخار الشعرا اعتبار الملک سید افتخار حسین تخلص مضطر خیرآبادی

رو میں کیا بسمل و کوثر کی طرح مضطر کو
ایک دن سب کو پہنچنا ہے اسی منزل تک

کبھی شہرت نہیں مٹنے کی اجل لاکھ مٹائے
حاصل عمر فدا کیجئے اس حاصل پر

زود گو، فکر رسا، نغز بیاں، رنگیں طبع
رنگ کی طرح وہ چھائی ہوئی ہر محفل پر

ہائے وہ نور کی آواز گلے پر قابو
بجلیاں آپ گراتے تھے ہمیشہ دل پر

چاند کے ہالے کو تو حلقۂ تربت سمجھے
ڈال دی موت عبث خاک مہ کامل پر

سال رحلت کہوں کیا خاک نہیں ہوش بجا
فکر تاریخ ہو کیا جب نہیں قابو دل پر

خواب میں بسمل مرحوم سے پوچھی تاریخ
آگیا "مضطر مرحوم" لب بسمل پر

## تاریخِ وفات

### اہلیہ جناب محمد عبید اللہ خاں صاحب برادر مولوی انعام اللہ خاں صاحب رشتہ دار کمشنری آگرہ بفرمائش سید نیاز احمد کوتوال آگرہ

گو دھن ہے منہ سے لیکن کچھ یہ کہی ہی نہیں
بے زباں تربت ہے بانوئے عبید اللہ کی

## دختر میرزا محمد حسن صاحب بہادر لکھنوی ڈپٹی کلکٹر گورکھپور

یاالہٰی! یہ ماجرا کیا ہے؟ — کیوں محمد حسن کی آنکھ ہے تر
میرزا صاحب اور یوں بیچین — کیا ہوا! کیا گزر گئی دل پر
گئی دادی کے پاس پوتی بھی — دیگئی ہائے تازہ زخمِ جگر
حیف یوں ہو سپردِ خاک ریاضؔ — نازوں کی تھی مہ جبیں دختر
قبر میں ہے قمر جہاں بیگم — اور ماں باپ غم سے خاک بسر
ڈوبا چاند کو تھا ڈوبا چاند — ڈالی خاک ایسے چاند پر کیونکر
کہہ رہا ہے پکارے سنگِ لحد — سب نے دل کو بنا لیا پتھر
فکر مجھ کو تھی میں کہوں تاریخ — ثبت ہو سال سنگِ تربت پر

بڑھ کے خطِ شعاع نے یہ کہا
سرِ تربت ہو کندہ داغِ قمر
۱۳۴۶ھ

## تاریخ وفات

### حسبِ فرمائش شیخ محمد صاحب مرحوم مجسٹریٹ مٹونا بھنجن گورکھپور

ریاضؔ ایما جنابِ شیخ کا ہے — کہوں تاریخ بہرِ لوحِ تربت
وجیہہ الدین حیدر ہیں یہاں دفن — ریاضؔ اُن کو ملے جنت کی راحت

اکائی کے عدد کم کرکے کہہ دو
وجیہہ الدین حیدر کی ہے تربت
۱۳۵۰ھ

لغزش نہ ہو اس راہ میں کہہ دو یہ ذکی سے ۔ ثابت قدمی چاہیے تسلیم و رضا میں

اسحٰق نہ مہدی نہ فراست نہ سعید آج ۔ کس درجہ اداسی ہے ہر اک سمت فضا میں

افراغ نے افسوس ہمیں تازہ دیا داغ ۔ اچھے گئے خود چھوڑ گئے ہم کو بلا میں

ارمان ہے نیند آئے اسی طرح ہمیں بھی

یوں چین سے سوتے ہیں وہ جنت کی ہوا میں

۱۳ ھ ۴۶

میں نے جو کہا دیکھ لوں کیا قبر میں گزری ۔ پیدا ہوئی جنبش سی لبِ بادِ صبا میں

بولی یہ لحد یہ درِ فردوس یہ افراغ

سوتے ہیں یہیں چین سے جنت کی ہوا میں

۱۳ ھ ۴۶

## تاریخِ وفات

### والدۂ میرزا محمد حسن صاحب بہادر لکھنوی ڈپٹی کلکٹر گورکھپور

دے محمد حسن کو صبر خدا ۔ رحم اس کا بنے سکوں کا سبب

میرزا صاحب اور ماں کا داغ ۔ کم ہے جتنا ہو اُن کو رنج و تعب

سرِ تربت ریاضؔ لکھ دیئے سال

مادرِ مہرباں ہیں خلد میں اب

۱۳ ھ ۴۵

## تاریخِ وفات

۶

کس قدر سخت ہے صیاد اجل
کہ اُترتی ہی نہیں اس کی کمان

۷

پھرتی ہے شکل تری آنکھ میں کیوں ؟
مرنے والے! جو نہیں تجھ میں جاں

۸

کیا سنوں دور سے باتیں تیری
شورِ ماتم سے بھرے ہیں مرے کان

۹

تیری چپ کا یہ اثر ہے مجھ پر
بندھے تیری طرح میری زباں

۱۰

مرنے والے! یہ ہوا کیا ؟ تجھ کو
جانتے تھے تجھے سب اپنی جان

۱۱

ہم سمجھتے ہیں فرشتہ تجھ کو
کبھی مرنے کا نہ ہوتا تھا گماں

۱۲

# قطعۂ تاریخ

## وفاتِ جنابِ مولوی شاہ محمد عثمان مرحوم وکیل و رئیس جونپور والدِ بزرگوارِ جناب ڈاکٹر شاہ سر محمد سلیمان صاحب بہادر چیف جج ہائی کورٹ الہ آباد

اُٹھ گیا کون جہاں سے یارب!
مبتلا رنج میں ہے ایک جہاں

۲

میں ہوں اس طرح نہیں ہوں گویا!
نہ لہو دل میں نہ ہے جسم میں جاں

۳

ہاں رواں اشک ہیں یوں آپ سے آپ
جوششِ سیل کا ہوتا ہے گماں

۴

پہلے ہی ڈوب چکا رنج سے دل
اب ڈبونے کا ہے کس کے ساماں

۵

آئے اُن آنکھوں کے آگے آئے
بیٹھے بٹھلائے اُٹھایا طوفان

جونپور اس سے ہوا ہے سنسان

۱۹

ہے ٹپکتا در و دیوار سے غم
رو کے کہتا ہے یہ ایک ایک مکان

۲۰

خاک پر وہ نہیں وہ ہیں تہِ خاک
خلد میں اب ہیں محمد عثمان

۲۱

مرنے کو تو ہمیں بھی مرنا ہے
کم ہیں اس عہد میں تجھ سے انسان

۲۲

با ہمہ، بے ہمہ تھی ذات تری
شہر میں سب سے جدا تھی تری شان

۲۳

شرع کے ساتھ طریقت کا لحاظ
جس طرح دیکھیے، کامل ایمان

۲۴

نظم اردو میں اگر مومن و میر
فارسی نظم میں خسرو کی زبان

تو نہیں ہے تو نہیں ہے کچھ بھی
کیوں ترے اب نہیں کھلتی ہے، زباں

۱۳

نظر آئے تری صورت کیونکر ؟
کچھ نہیں کھول کے بیٹھوں قرآں

۱۴

مری آنکھوں میں رہے صورتِ نور
ہے یہی دین، یہی ہے ایماں

۱۵

تو ہی بن جا مری تسکیں کا سبب
تیرے اے طفل تسلی قرباں

۱۶

آئی آواز "نہ تو خاک اُڑا"
آئی آواز کہ "تو خاک نہ چھان"

۱۷

نہ وہ خلوت ہے نہ وہ صحبت ہے
ظفر آباد پڑا ہے ویراں

۱۸

ہے سخنور نہ کہیں بزمِ سخن

بات جس کی تھی گئی ساتھ اُس کے
دیکھتے اپنے سلیماں کی شان!

۳۲

اور جیتے ابھی دو چار برس
رہ گیا دل میں یہ سب کے ارماں

۳۳

دم بخود غم میں ہے کس طرح ریاض
چمنستانِ سخن ہے سنسان

۳۴

بزم سے رنگ اُڑا شمع سے نور
جسمِ نازک سے جدا جب ہوئی جاں

۳۵

بولی بو "گل" سے نکل کر یہ سال
گئے جنت میں محمد عثماں

۱۳ ھ ۳۸

## قطعۂ تاریخ

وفاتِ اہلیۂ ثانی حاجی مولوی سید سبحان اللہ خاں صاحب رئیسِ اعظم گورکھپور

مطبوعہ "مشرق"

۲۱ جون ۲۵ء ۔ محرم

۲۵

رنگ تھا شعر و سخن کا کچھ اور
فضل میں علم میں تھی کچھ ہی شان

۲۶

تجھ کو حاصل تھا وکالت میں فروغ
سلجھی تقریر تری شستہ زبان

۲۷

جرح وہ جرح اثر حاکم پر
بحث وہ بحث، عدالت حیران

۲۸

عجز کے ساتھ تھی خودداری بھی
شان والوں میں ہمیشہ نئی شان

۲۹

ناخنِ طبع سے جب کام لیا
ہو گئے عقدۂ مشکل آسان

۳۰

دیکھتے اوجِ سلیماں کچھ اور
دیکھتے اپنے سلیماں کی شان

۳۱

وسعت میں اک جہاں ہے رفعت میں آسماں ہے　　　ہم پایۂ سلیماں آ کر ہوں اس میں مہماں

ہر کنگرہ ہے اس کا بامِ فلک سے اونچا　　　قصرِ وسیع کسریٰ بالائے طاقِ ایواں

آئینے سے مصفا ہر خشت و سنگ اس کا

کیا ہی بنا ہے زیبا قصرِ ابوالحسن خاں

۱۳　　ھ　　۴۰

## مُبارکبادِ عقدِ دخترِ جناب انیس احمد صاحب

لو دلہن آج بنی دخترِ انیس احمد　　　اس مسرت میں ہی گھر آج دلہن پر صدقے

صدقے ہو کر بھی تسلی نہیں ہوتی دل کو　　　صدقے پھر بار دگر آج دلہن پر صدقے

اے حضور آرزوئیں آج بر آئیں دل کی　　　کیجئے کاسۂ زر آج دلہن پر صدقے

اے حضور آج تمنائیں ہوئی ہیں پوری　　　کیجئے لعل و گہر آج دلہن پر صدقے

کون رو کے انھیں نسبت ہے رخ و گیسو سے　　　روز و شب شام و سحر آج دلہن پر صدقے

آ گئے ساعتِ سوا لے کے بلائیں ہوں فدا　　　عیش کے آٹھ پہر آج دلہن پر صدقے

ہے اثر بس دعاؤں کے نہ ہے بختِ بلند　　　ہو دعاؤں کا اثر آج دلہن پر صدقے

میں نے برجستہ کہا مصرعِ تاریخ ریاض

انجم و شمس و قمر آج دلہن پر صدقے

## قطعۂ تاریخ

ختنہ و غسل منشی فضل احمد مع برادرِ خورد احتشام احمد سلمہم خلفِ حسام احمد صاحب

ابن منشی حافظ نظام احمد صاحب مرحوم رئیس خیرآباد

سوئے جنت گئیں زیب النسا آج | لحد میں آکے نکلی حسرتِ خلد
زمینِ قبر کتنی دل کشا ہے | فضا میں جس کی ہے کیفیتِ خلد
سرِ تربت تبسم ہر کلی کا | لئے ہے انبساطِ فرحتِ خلد
ہوائیں چل رہی ہیں عطر آگیں | لحد کے پھولوں میں ہے نکہتِ خلد
نظر کے سامنے ہے باغِ فردوس | نظر کے سامنے ہے صورتِ خلد
اُتر آئی ہے جنت آسماں سے | الٰہی باغ میں ہے صحبتِ خلد
کھلانا کام آیا بیکسوں کا | فراواں ہر طرف ہے نعمتِ خلد
مبارک ہو مبارک جامِ تسنیم | مبارک ہو مبارک دعوتِ خلد
مبارک ہو مبارک دید حق کی | مبارک ہو مبارک لذتِ خلد
مبارک ہو مبارک عیشِ جاوید | مبارک ہو مبارک عشرتِ خلد
مبارک رنگ و بوئے موجِ بادہ | مبارک شہد و شیر و شربتِ خلد
مبارک خدمتِ حورانِ جنت | مبارک جاودانی راحتِ خلد
ریاضؔ اللہ کی رحمت کے صدقے | کہ دی کنجِ لحد کو وسعتِ خلد

کہا رضواں نے کی جب فکرِ تاریخ
ہوئیں زیب النسا اب زینتِ خلد
۱۳ھ ۴۶

## قطعۂ تاریخ

### تعمیرِ مکانِ ابوالحسن خاں صاحب رجسٹرار رئیس شاہجہاں پور

بلقیس منزل اتری شاید یہ آسماں سے | یا قاف سے اُڑا کر لائی ہیں اس کو پریاں

## قطعۂ تاریخ

### باغ حکیم عزیز احمد صاحب خویش حکیم مولوی احمد علی صاحب خیرآبادی

مبارک ہو عزیز احمد کو یہ باغ ۔۔۔ پھلیں پھولیں ریاضؔ اس کے سب اشجار

کہوں تاریخ فرمائش تھی مجھ سے ۔۔۔ کہا میں نے زہے باغ پُر اشمار

۱۹۲۹ء

## قطعۂ تاریخ

### مسجد بنا کردۂ امیر حسن صاحب عرف آفتاب حسن صاحب تعلقہ دار بابو پور

### حسب فرمائش محمد احمد صاحب نبیرۂ ممدوح

امیر اول حسن آخر بہ اسم اش ۔۔۔ زہے بانیٔ ایں سجدہ گہ شد

دوم از آفتاب و از حسن اسم ۔۔۔ بہ اقبال آفتابِ عز و جہ شد

دعائے عمر و دولت را ز مسجد ۔۔۔ خوشا تا عرشِ اعظم شاہ رہ شد

ز جود و بذلِ ہر کس "مرحبا" گفت ۔۔۔ ز خلق و لطف ہر سو واہ وہ شد

زہے مسجد ہمہ از نور معمور ۔۔۔ کہ جاروب اش شعاعِ مہر و مہ شد

ریاضؔ از فکر رستم بہرِ تاریخ ۔۔۔ ز عرش آمد ندا افضل اِلٰہ شد

برائے سجدہ خم شد خود سرِ عرش

کہ سال اش عرش رفعت سجدہ گہ شد

۱۳۴۷ھ

بچوں کے غسل کی خوشی ہے ۔ محفل ہے رچی مچی ہر سو میں
افضالِ خدا سے فضلِ احمد ۔ بوڑھے ہوں سب ان کے پاؤں چومیں
عمریں بڑھیں ان کے بھائیوں کی ۔ سب بڑھ جائیں آبرو میں
باندھیں سہرا جنابِ انداز ۔ سہرے روشن جبینیں چومیں
یہ پھول بہار اپنی دکھلائیں ۔ فرق آئے کبھی نہ رنگ و بو میں
ہر شعر ریاض با اثر ہو ۔ کانٹا سا چبھے دلِ عدو میں

ختنے کی دعا یہ ہے تاریخ
پھول آئیں شاخِ آرزو میں
۱۳ ھ ۲۹

## قطعۂ تاریخ

باغِ سید نبی حیدر صاحب صفی پور

پھول پھل لائے یہ تمہارا باغ ۔ پھلے تم کو یہ اے نبی حیدر
پھول نازک گلابیاں مے کی ۔ ہر ثمر جامِ بادۂ کوثر
بھری رگ رگ میں ریشے ریشے میں ۔ لذتِ جرعۂ مئے احمر
کیف آور ہمیشہ موسمِ گل ۔ رات دن فیضِ ساقیِ کوثر
کیوں نہ بدمست آکے زاہد ہو ۔ کہ ہوا بھی فضا ہے کیف آور
خوش ہو کر یہاں ریاض کی روح ۔ دستِ ساقی ہو شاخ، گل ساغر

کہی ہم نے دعائیہ تاریخ
کہ، پھلے باغ اے نبی حیدر
۱۳ ھ ۴۵

ہے ریاض افتتاح کی تاریخ

اب شفاخانۂ امیر کھلا

۱۳ ھ ۴۷

## قطعۂ تاریخ

### تعمیر سماع خانہ روضۂ مبارک حضرت محمد اسلم شاہ صاحب نور اللہ مرقدہٗ

بنا کردہ

جناب حاجی غلام محمد خاں صاحب حافظ تخلص رئیس دادون ضلع علیگڈہ

ہے ساز و نغمہ اس میں دن رات بیٹھے رہیئے — دلچسپ کس قدر ہے دلکش سماع خانہ

پیدا ترنم اس میں پیدا تکلم اس میں — موج ہوا کے لب پر ہر دم نیا ترانہ

جلوے دکھا رہا ہے کیا روضۂ مبارک — نغمے سنا رہا ہے کیسے سماع خانہ

اللہ جب دکھائے انسان کیوں نہ دیکھے — گنبد سنا رہا ہے کچھ طور کا فسانہ

ہے عرش و طور کس کا؟ پھیلا ہے نور کس کا؟ — کس کی تجلیوں سے روشن چراغ خانہ

ذرّوں میں کررہے ہیں گردش ہزاروں سورج — جلووں کی برق تابی اُن پر ہے تازیانہ

بندہ بنا کے اس نے بندے کو کیا بنایا؟ — کس کی سمجھ میں آئی قدرت کا کارخانہ

وہ بارھویں کی محفل وہ افتتاح کا دن — بزم سماع خانہ وہ نعتیہ ترانہ

پی کر پیالہ دیکھے محفل میں فیض مرشد — رندانہ مستیوں میں انداز صوفیانہ

ہیں جمع مست کیا کیا؟ مست الست کیا کیا؟ — کیسی یہ انجمن ہے؟ کیسا یہ شامیانہ

کس رنگ میں رنگے ہیں؟ کیسی یہ مئے پیئے ہیں؟ — دل کھینچتی ہے سب کے یہ وضع میکشانہ

ہے شامیانہ رحمت سجدے میں اہل طلعت — کیسی خدا سے غفلت؟ ہے بیخودی بہانہ

## ایضاً

بنی مسجد یہ بابو پور میں خوب — جہاں جاؤ وہاں مذکور یہ ہے
بنیں دُنیا و دیں بانی کے یارب — تری رحمت سے کیا کچھ دور یہ ہے
امیر و ہم حسن اسمِ گرامی — جواب اس کا نہیں مشہور یہ ہے
ہے روشن نام مثلِ آفتاب آج — جو پھیلا ہے اسی کا نور یہ ہے
خدا کا کیوں نہ ہو مسجد میں دیدار — ریاضؔ اب جلوہ گاہ طور یہ ہے

یہی تعمیرِ مسجد کی ہے تاریخ
خدا کے نور سے معمور یہ ہے

## قطعۂ تاریخ

### تعمیرِ شفاخانہ حکیم امیر اللہ خاں صاحب گوالیار اسٹیٹ
### حسب فرمائش نبیرۂ ممدوح خلف حضرت مضطرؔ مرحوم

مرحبا اے حکیم امیر اللہ! — نام زندہ کیا بقا خاں کا
ان کا شاہی لقب بقا خاں تھا — اور اعزاز بھی تھا اس کے سوا
ہے یہ ثابت خطابِ شاہی سے — خواجہ پر فخر کرتے تھے حکما
مہاراجہ جیاجی لائے تھے — حکم اکبر سے ساتھ بہر دوا
اُن کو مُلا علیِ قاری سے — خاندانی بہت تعلق تھا
نہیں مٹنے کا اب زمانے سے — نام مُلا و نام خواجہ بقا
سب کی شہرت کو چار چاند لگائے — آپ نے نام روشن اور کیا

## قطعۂ تاریخ

### تعمیرِ دروازۂ مکانِ خود

آکے سب بادۂ تسنیم پئیں
کھل گیا بابِ ریاضِ فردوس

۲

بے اکائی کے ہے تاریخ ریاضؔ
وا ہوا بابِ ریاضِ فردوس

۵۰ ھ ۱۳

### تاریخ انتقالِ زوجۂ ثانیۂ خود

جانِ ریاض مرد

۹ ھ ۱۳

### تاریخ عطائے خطاب "خان بہادر" مولوی حمید اللہ صاحب رئیس و اسپشل مجسٹریٹ گورکھپور

ریاضؔ سعد و مبارک ہے جون کا آغاز — بہت ہی سعد ہے یہ سال سعد ہے یہ ماہ
خوشی ہے دوسری کی شب کو تار پر آیا — خطابِ "خان بہادر" ہے حمید اللہ
ہمیشہ نام رہا آپ کا نمود کے ساتھ — معرّفِ آپ کے کاموں کے حاکمِ ذیجاہ

دن میں جھلک رہا ہے شب میں جھلک رہا ہے — رنگِ مئے صبوحی رنگِ مئے شبانہ

ہو جائے آنکھ دیکھے آکر جو پاک وضع — ہو جائیں کان کر یہ ہے وہ سماع خانہ

یہ شانِ بے نیازی، یہ شانِ امتیازی — سجادگی نے بخشی کیا ؟ دولتِ شہانہ

حافظ پرست حافظ ہشیار و مست حافظ — حافظ کی ہر ادا میں اک شانِ والہانہ

جو کچھ ہے وردِ سر ہے اک سر ہی سنگِ در ہی — ہے سجدہ گاہِ حافظ مرشد کا آستانہ

مجھ پر ہے لطفِ پیہم جو کچھ کہوں وہ ہی کم — فیضِ محمد اسلم ہے بحرِ بیکرانہ

مجذوب اور سالک یہ دو تھے دل کے مالک — بخشا انھیں نے مجھکو یہ رنگِ عاشقانہ

مجھ کو نہ دیکھو دیکھو دیکھا ہے میں نے جن کو — یہ میری لن ترانی ادنیٰ مرا ترانہ

دیوانگی میں بہکی باتیں ریاض کی ہیں — مضمون شاعرانہ، مفہوم شاعرانہ

تڑپا رہی ہے کیا کیا ؟ یادِ وسیم و کوثر — پھرتا ہے آنکھ میں اب گزرا ہوا زمانہ

اے شوخیٔ طبیعت، یہ ہے مری حقیقت — کوئی نہیں تو میں ہوں اب شاعرِ یگانہ

تاریخ کہتے کہتے کیا کیا میں کہہ گیا ہوں — سمجھو جنون اس کو یا اس کا شاخسانہ

اب مجھ کو فکر یہ ہے، تاریخ ہو تو ایسی — کچھ روز یاد رکھے مجھ کو بھی یہ زمانہ

یہ سن کے تخرجے کی صنعت پکار اٹھی — دلکش حسیں بھی بے حد اچھا سماع خانہ

۱۳ ھ ۴۸

ہاتف ریاض بولا بے تخرجے کے تاریخ

کہہ جانفزا ہے اچھا، دلکش سماع خانہ

۱۳ ھ ۴۸

ایک نے اُٹھ کے جگہ سے یہ سُنایا مصرع

ایڈوکیٹ ہوئے واہ ذکی صاحب خوب

۲۸ ۶ ۱۹

## قطعۂ تاریخ

### عطائے خطاب خان بہادر سید احمد حسین صاحب رضوی وائس چیرمین میونسپل بورڈ لکھنؤ

سیدِ عالی نسب نام وے احمد حسین

یافتہ او ذی ہمم خان بہادر خطاب

۲

سال بہ تعداد ۱۲ ماہ کم کن وگو بہرِ سال

صاحب جاہ و حشم خان بہادر خطاب

۲۰ ۶ ۱۹

## قطعۂ تاریخ

### عطائے خطاب خان بہادر سید احراز الحسن خاں صاحب میونسپل چیرمین خیرآباد

سید احراز الحسن جب سے ہوئے ہیں صدر بورڈ
خدمتوں سے اُن کی ہے میونسپلٹی فیضیاب

وہ خطاب خان بہادر سے ہوئے اب سربلند
درجۂ خانی تھا ہی خاندانی انتساب

حُسنِ خدمت کا صلا ممدوح کو اچھا ملا
شہر میں سب کو پسند آیا یہ موزوں انتخاب

فکر تھی مجھ کو لکھوں تاریخ میں بھی اے ریاض
چاہتا تھا میں نہ ہو تاریخ کا میری جواب

تدبر و خرد و دانش و اصابت رائے — یہ حصہ آپ کا ہے فیصلے ہیں اس کے گواہ

کوئی ہو آپ ہر اک درد مند کے ہمدرد — کوئی غریب ہو ہر وقت ہے کرم کی نگاہ

ہمیشہ وضع میں داخل خیالِ خودداری — خلافِ وضع ہر اک بات جانتے ہیں گناہ

جو دیکھے خوش ہو امارت میں سادگی ایسی — وہ چال ڈھال کہ پامالِ عیب بیں کی نگاہ

ہیں اونچے اتنے کہ پہنچے نہ آپ تک کوئی — ہیں گہرے اتنے کہ ملتی نہیں ہے آپ کی تھاہ

ہر ایک سمت مسرت کی موج دوڑ گئی — خبر خطاب کی آئی جو تار پر ناگاہ

شرابِ نابِ طرب کے چھلکتے جام چلے — اٹھی جو موج ہنسی وہ کسی کی مست نگاہ

چمن میں پھول کھلے انجمن میں جام چلے — جھکا فلک سے سیہ زلف بن کے ابر سیاہ

مئے طرب کے برستے ہی یہ چلے دریا — کہیں نہ جس کے کنارے کہیں نہ جس کی تھاہ

گلی گلی ہے رواں کیسی آج کشتیٔ مے — نہ کوئی بزم بچی ہے نہ کوئی خلوت گاہ

یہ سن کے مجھ سے صراحی کے قہقہے کیسے؟ — یہ خمکدوں میں مچا کیوں ہے؟ "شورِ قہ قہ قاہ"

زبانِ موج سے کہتی چلی یہ جوشِ شراب

خوشی ہے "خان بہادر" ہوئے حمید اللہ

۲۴ ۶ ۱۹

## قطعۂ تاریخ

ایڈوکیٹ خان بہادر محمد ذکی خاں صاحب بی۔اے۔ ایل ایل بی

گورکھپور

ایڈوکیٹ ہوئے خان بہادر صد شکر — اپنے اوصاف سے عالم میں ذکی ہیں محبوب

شعرا جمع تھے محفل میں کہ تاریخ کہیں — دیکھنا تھا یہ سال ان کو بیاں کا اسلوب

شعلۂ اُس کا جو اُٹھا وہ بن گیا قندیلِ عرش — کس قدر بھڑکی ہوئی ہے آتشِ گلزارِ حمد

دلکش اندازِ سُخن حُسنِ بیاں یوسف وش — مصر والے دیکھیں آکر گرمیٔ بازارِ حمد

رہنما راہِ سُخن میں آپ کے نقشِ قدم — بحر کے پیرو مگر سب سے جُدا رفتارِ حمد

کو ردہ ، روشنی پھیلی ہوئی ہے شہر شہر — بزم افروزِ سُخن ہیں ہر جگہ اشعارِ حمد

ناخنِ دستِ حنائی کا یہ منتہی ہے جواب — چٹکیاں لیتی ہے کیا کیا شوخیٔ گفتارِ حمد

عرش پیما ہیں سمندِ فکر کی جولانیاں — کس ہوا میں ہے زمینِ شعر پر رہوارِ حمد

ایک جنگل ہر ورق چبھتے ہوئے اشعار کا — سب کے دل میں چبھ گیا ہر وادیٔ پرخارِ حمد

رنگ و بو میں حسن میں ہر ایک سی موزونیت — ایک کانٹے میں تلے ہیں سب گلِ گلزارِ حمد

موتیوں سے بھر دیا دامن زمینِ شعر کا — ابرِ گوہر بار ہیں اشعار دریا بارِ حمد

صاف ہیں بے عیب ہیں خوش آب ہیں انمول ہیں — جوہری دیکھیں ذرا آکر دُرِ شہوارِ حمد

کاغذ اچھا حرف چھپے نور کا چھاپا ریاضؔ — اُترے شیشے میں پری بن کر بلند افکارِ حمد

میں نے برجستہ کہا مصرعۂ تاریخِ طبع — ڈھل گئے ہیں نور کے سانچے میں سب اشعارِ حمد

سالِ اشاعت کا جو ہو مطلوب تو کہہ دو ریاضؔ
کیا ڈھلے ہیں نور کے سانچے میں سب اشعارِ حمد

## قطعۂ تاریخ

طبعِ دیوانِ جنابِ سید عباس حسین صاحب فصاحتؔ لکھنوی
خلفِ جنابِ امانتؔ مرحوم لکھنوی شاگردِ جنابِ
لطافتؔ مرحوم برادرِ خود

مصرعِ آخر سے گر کر حرفِ آخر بول اُٹھا

کہدو احراز الحسن خاں کو مبارک ہو خطاب

۱۹ ۲۷ ء

## قطعۂ تاریخ

### طبعِ دیوانِ منشی اصغر حسین صاحب صغیر گورکھپوری

اشعارِ صغیر اچھے انداز بیاں اچھا — اللہ کرے دیواں ہو طبع مکرر بھی

صفحہ نہیں ساغر ہے سطریں نہیں موجیں ہیں — جامِ مئے کوثر بھی جامِ مئے احمر بھی

اوراق ہیں دیواں کے گلزار ہیں جادو کے — گلشن کے بھی غنچے ہیں گردوں کے ہیں اختر بھی

ہیں رنگ بھرے کیا کیا، الفت کے مرقع میں — عاشق ہیں وفا پیشہ معشوقِ ستمگر بھی

سو رنگ بیاں اس میں سو رنگ اثر اس میں — اعجاز بھی جادو بھی شیشہ بھی ہی پتھر بھی

اچھا نہیں باغ اس سے تفریحِ دماغ اس سے — موجِ مئے گلگوں بھی رنگِ مئے احمر بھی

دشنوں میں نہاں دشنے خنجر میں نہاں خنجر — چبھتے ہوئے دشنے بھی چلتے ہوئے خنجر بھی

ہر شعر میں ایسے ہیں وہ مصرعِ برجستہ — ہے تیر وہ پیکاں بھی ہے تیغِ دو پیکر بھی

تاریخ ہے دیواں کی تعریف ہے دیواں کی

چبھتا ہوا پیکاں ہے چبھتا ہوا نشتر بھی

۱۹ ۱۱ ء

## قطعۂ تاریخ

### طبعِ دیوان جناب حمد بلگرامی

للہ الحمد! آج دیوانِ حمدؔ کا شایع ہوا — ہر فرشتے کی زباں پر آج ہیں اشعارِ حمد

طبعِ آفاق نے وہ پھول کھلائے | کہ بنے صفحے دامنِ گلزار
جس طرف دیکھو جمع خرمنِ گل | جس طرف دیکھو پھولوں کے انبار
گندھے سطروں میں ہیں گلِ مضمون | کہ بنائیں حسیں گلے کا ہار
کیوں نہ دوں لے ریاضِ داغِ سخن | میری آنکھوں میں ہے چمن کی بہار
کیوں نہ بیچینِ فکرِ سال میں ہوں | چٹکیاں لے جو شوخیٔ گفتار

روز افزوں اشاعتِ دیواں

سالِ تاریخ اشاعتِ اشعار
۱۳۲۴ھ

## قطعۂ تاریخ

### طبعِ دیوان جنابِ سیف شاہجہاں پوری شاگردِ رشید جنابِ جلال لکھنوی

چھپ گیا کس لطف سے دیوان جنابِ سیف کا | ہو مبارک پھول چننا سیف کے گلزار سے
اصطفےٰ خاں کی عقیدت رنگ لائی کس طرح | ورنہ یہ امید کس کو تھی خراجِ یار سے
شانِ استغنا بغایت دشمنِ نام و نمود | کیا تعلق طبعِ بے پروا کو ان افکار سے
ہم کو بھی ہونا پڑا منت گزارِ اصطفےٰ | سیف نے مانا کبھی سے بھی بڑی تکرار سے
دیکھنے کی چیز ہے حسنِ کلام و حسنِ طبع | بجلیاں دل پر گریں گی سیف کے اشعار سے
آبِ انگور آتشِ تر جنبشِ لب سے بنا | آگ پانی میں لگا دی گرمیٔ گفتار سے
سیف کا ہر مصرعِ برجستہ ہے لڑتا ہوا | یار کی ترچھی نظر سے ابروِ خمدار سے
دل کے دل میں گرہ بندش ہے اس کی صاف صاف | کھل کے ہوتی ہے ہمیشہ طرۂ طرار سے

مجموعۂ کلامِ فصاحت چھپا یہ خوب | لعل و گہر سے بڑھ کے کہیں آب و تاب میں
حرفوں نے لی جگہ ورقِ آفتاب پر | پتھر نے لعل اُگل کے جڑے آفتاب میں
لو اور چار چاند لگے آفتاب میں | بجلی ہر اک کرن ہے حجابِ سحاب میں
پھیکی پڑی ہے چاندنی کیوں آج اس قدر | کیا داغ زنگ ہے جگرِ ماہتاب میں
نقطے بنے ہیں تاروں کی آنکھوں میں پتلیاں | سطریں ہیں کہکشاں نگہِ انتخاب میں
رنگینیٔ کلام کے قربان جائیے | مہندی میں ہے یہ رنگ نہ یہ خونِ ناب میں
پیدا کیا ہے رنگ مرے خطِ جام سے | ڈوبا ہر ایک شعر ہے میری شراب میں
وہ مئے سوا جو تیز مئے پرتگیز سے | وہ کیف جو کسی کے دہن کے لعاب میں
وہ مئے "مئے وصال کا جوہر" جسے کہیں | وہ مئے پیا کئے ہیں جسے ہم شباب میں
کیا ہے یہ کلام یہ کس کا کلام ہے؟ | ہر شعر دوسرے سے سوا انتخاب میں
فرمائشِ جنابِ فصاحت ہوئی ریاضؔ | تاریخِ طبع پیش کروں کیا جناب میں
کیا شاہدِ کلام کا نکھرا ہوا ہے رنگ | شوخی نہ یہ شفق میں نہ یہ رنگ شباب میں

مصرع کہا یہ میں نے جو پہنا لباسِ طبع
معشوقِ نازنیں ہے بھرا کیا شباب میں

## قطعۂ تاریخ

### دیوانِ آفاق بنارسی

خوب آفاق کا یہ چھپا دیوان | خوب آفاق کے چھپے اشعار
شہرہ آفاق آج فیضِ جلیل | باغِ عالم ہے جیسے فیضِ بہار

## قطعۂ تاریخ

### طبع دیوان منشی شیام سندرلال صاحب برقؔ وکیل سیتاپور

دیوان برقؔ طبع ہو آب و تاب سے ۔۔۔ جو شعر برق کا ہے وہ کرتا ہی کار برق
تاریخ طبع بھی رہے دیواں کے ساتھ ساتھ ۔۔۔ یہ میری یادگار ہے وہ یادگار برق
چمکا رہی ہیں برق کو اشعار برق کے ۔۔۔ اشعار میں ہیں برق کے تاب و شرار برق
جیسے چمن میں آتش گل ہو بہار گل ۔۔۔ ہر شعلہ و شرار سے گویا بہار برق
مٹھی میں ہے لئے ہوئے گویا بہار باغ ۔۔۔ دیوان کا نقطہ نقطہ دل داغدار برق
دیواں کے صفحے صفحے میں ہیں بجلیاں بھری ۔۔۔ دیواں کا حرف حرف دل بیقرار برق
برق و شرر ہیں مصرع برجستہ برق کے ۔۔۔ یہ ہے تراوش قلم شعلہ بار برق
سب پوچھتے ہیں "کیا کہیں" "دیوان برقؔ کو" ۔۔۔ "گلزار برق" اسے کہیں یا "لالہ زار برق"

کم کرکے نصف "ہاں" کے عدد تم کہو ریاضؔ
ہاں "شعلہ راز برق ہے" ہاں "شعلہ زار برق"

## قطعۂ تاریخ

### طبع دیوان نواب غلام حسین صاحب رئیس گندش گنج ضلع بستی تخلص قمرؔ

چھپا کس حسن سے دیواں قمرؔ کا ۔۔۔ کھلے ہر صفحے پر گلہائے اختر
اتارے کہکشاں نے عرش سے تارے ۔۔۔ قمرؔ پر یوں کئے موتی نچھاور

اس کی ایسی چٹکیاں جن کو حسینِ مجنوں بھی عزیز — رنگ بھی چھیتی ہوئی چھیڑ میں نگاہِ یار سے

کس قدر تاثیر میں ڈوبا ہوا اُن کا کلام — اُن کی باتیں پڑھ کے اُن کے پُر اثر اشعار سے

وہ روانی طبع میں عاجز مری طبعِ رواں — جوش دل میں پڑھ کے میری چشمِ گریہ بار سے

پڑھ کے میری دردِ دل بھی سیف کے دل کی چبھن — چوٹ دل کی پڑھ کے میری زخمِ واسنار سے

رند بھی صوفی بھی لیکن ہیں ننگ دنیا سے الگ — جام سے پرہیز نفرت جُبّہ و دستار سے

مست رہتا ہے پئے ہر وقت اپنے حال میں — دور رہنا مغبچوں سے صحبتِ میخوار سے

بیخودی میں پاؤں جادے سے کبھی ہٹتا نہیں — باتیں خودداری کی سیکھی ہیں شیخِ خوددار سے

آپ سے باہر نہ ہو ناظرف والوں کی طرح — سیف کو کچھ آج پہنچا ہی کسی ہشیار سے

مٹ کے بھی موجود ہیں پاک ہستی کا نشان — بجھ کے بھی معمور ہے دل اور ہی انوار سے

سیف کا دیواں چھپا کیا ہر اک ان کے کھل گئے — ہے اُٹھا کاغذ بھی شعلہ گرمیٔ گفتار سے

طبعِ دیواں کی کہی تاریخ میں نے بھی ریاضؔ — کم نہیں میرا بھی مصرع سیفِ جوہر دار سے

سیف کے آگے جھکانا ہی پڑا اعدا کو سر
سیف کے جوہر کھلے ہیں سیف کے اشعار سے
۱۳ ھ ۴۵

## دیگر

شعر تو کہتے نہیں ہیں آگ برساتے ہیں سیف
سیف کے اشعار جتنے ہیں شرارِ سیف ہیں
طبعِ دیواں کی کہی تاریخ میں نے بھی ریاضؔ
لو جو دیواں کے ورق ہیں شعلہ زارِ سیف ہیں
۱۳ ھ ۴۵

اُٹھی ساقی کے دل میں گدگدی کچھ — اُٹھایا جامِ گلگوں اس نے ہنس کر

حنائی دستِ ساقی جام بر کف — مے لب پر لبِ گلرنگ ساغر

مرے ساقی کے لب پر ہے تبسم

مرے لب پر ہے "جامِ آتشِ تر"

۱۳۴۵ھ

## دیگر

یہی مادۂ تاریخ، زمین بدل کر

خوب دیواں قمرؔ کا طبع ہوا — عالم افروز ہے شعاعِ قمر

کہکشاں سطر سطر دیواں کی — نقطہ نقطہ ہے ضوفشاں اختر

طبقِ نور ہر ورق ہے ریاض — لالہ زارِ شفق ہے جوبن پر

یہ شگوفے کھلائے اس کے ہیں — گلِ تر ہوں کہ ہوں گلِ اختر

ہر زمیں شعر کی فلک رفعت — ہر زمیں آسمان سے بڑھ کر

تارے عرشِ بریں کے توڑے ہیں — باندھے مضمون ایسے چن چن کر

اس طرح مے چھلکتی جام میں ہے — جس طرح ہو قمر میں نورِ قمر

چاند کی ٹھنڈی روشنی اس میں

اس کی تاریخ "جامِ آتشِ تر"

۱۳۴۵ھ

قمر کے نقشِ پا کا فیض یہ ہے
زمینِ شعر پہنچی آسماں پر

شفق پھولی، کھلا لالے کا تختہ
مئے گلگوں کے چھلکے جام و ساغر

پیالہ صفحہ، سطریں موج بادہ
شگوفہ خود ورق برگِ گلِ تر

بغل میں اس شگوفے کے چمن لاکھ
کھلے یہ تو کھلے فردوس کا در

ٹھکانا کیا؟ شگوفہ کاریوں کا
رگِ گل جب بنی ہو تارِ مسطر

گلوں کے رنگ کی پرتاب سرخی
لگا جدول میں یوں سرخاب کا پر

بڑھی چھپنے سے اس کی قدر و قیمت
بنا چھاپے کا پتھر لعلِ احمر

پری شیشے کی صفحے کا ہر اک حرف
فدا جدول پر اس کے خطِ ساغر

فدا سطروں پر اس کی گیسوئے حور
فدا سطروں پر اس کی موجِ کوثر

ہر اک مصرع نگاہِ مستِ ساقی
رگِ جاں میں چبھوئے لاکھ نشتر

لئے ہر شعر میں جوشِ معانی
اُبلتے خم، چھلکتے جام و ساغر

فروغِ بزمِ مے، رنگینِ ساقی
طرب زا، کیف افزا، نشہ آور

اسی کی مے کا سب بھرتے ہیں پانی
سبو، مینا، صراحی، جام، ساغر

اسی کے آج چرچے میکشوں میں
بیاں اس کا لبِ پیرِ مغاں پر

یہی رنگِ حنائی دستِ ساقی
یہی گلگونۂ رخسارِ دلبر

یہی ہے جامِ جم بزمِ مغاں میں
اسی کا جلوہ مے کی ہر دکاں پر

اسی کا دور ہے بزمِ سخن میں
مزے لیتا ہے کیا کیا ہر سخنور

ریاضؔ اس کی صفت میں تر زباں آج
اسی کے شعر ہیں اس کی زباں پر

یہی ہے فکرِ دیواں کی ہو تاریخ
نظر ہے سوئے ساقی سوئے ساغر

# رباعیات

زمانۂ

## سرسید مرحوم

۱

دنیا کے لئے ضرور ہے کچھ تگ و تاز
ہوگے نہ کبھی بغیر اس کے ممتاز
مذہب کی قید میں ہیں لاکھوں جھگڑے
روزہ رکھتے گلے پڑی آ کے نماز

۲

چلتا نہیں گھر میں کیوں تمہارا لٹکا
دل میں ہے یہ عورتوں سے کیا کھٹکا
انگلش تعلیم سے وہ کیوں ہیں محروم؟
چلتی گاڑی میں یہ روڑا اٹکا؟

۳

# قطعۂ تاریخ

## دیوانِ حسین خاں صاحب اختر برہان پوری شاگردِ مولوی محمد عثمان صاحب راغب رستواہ برہانپور

بنا اختر کا دیواں پھولوں کا ہار　　سلیقے سے گندھے گلہائے اختر

زمینِ شعر پہنچی آسماں پر　　ستارے بن گئے گلہائے اختر

کہا کس نے یہ وقتِ فکرِ تاریخ　　کہو کیسے رہے ہ گلہائے اختر

ریاض آئی لبِ اختر سے آواز

کہو اچھے کھلے گلہائے اختر

۱۳۵۲ھ

میں حرفِ غلط ہوں اس میں باطل کیا ہے؟
بحثے مجھ سے جو کوئی حاصل کیا ہے؟
کچھ بھی نہیں عکس بالمقابل میرا
میں کچھ نہیں تو مرا مقابل کیا ہے؟

۱۳

تَعَلّی

منقار جو کھولتا ہے طوطی میرا
ہر بات کو تولتا ہے طوطی میرا
ہو بلبل سدرہ کیا سُخن سنج ریاضؔ
اس میں بھی تو بولتا ہے طوطی میرا

۱۴

بن کر مشتاق اہلِ محفل آئے
کس شوق سے لے کے دامنِ دل آئے
اللہ رے ریاضؔ! گلفشانی میری
چُننے کے لئے پھول عنادل آئے

۱۵

محفل میں جو آئے بن کے بسمل آئے
ہر آنکھ میں آج خوں چکاں دل آئے
روئیں یہ لہو کہ کچھ تو آنسو پچھ جائیں

ہنسنے پر پھول کے ہنسی آتی ہے

۹

## راہِ عدم

افسوس! رہِ لحد تھی تاریک بہت
سمجھے جسے دور تھی وہ نزدیک بہت
کہتے گئے یہ عدم کے جانے والے!
تاریک بہت ہے راہ، باریک بہت

۱۰

## راہِ صراط

چاہا کہ چھپٹ جائیں یہی بہتر ہے
پھر سوچے کہ ہٹ جائیں یہی بہتر ہے
بچ جائیں صراط سے یہ اعمال کہاں؟
ہم شرم سے کٹ جائیں یہی بہتر ہے

۱۱

## عجز

کہنا نہیں چاہئے کڑی بات ریاضؔ
پھر ایسوں کو جن کی بن پڑی بات ریاضؔ
تم اور زبانِ طعن کھولو! اُن پر
چھوٹا منھ اور ہے بڑی بات ریاضؔ

دامن وہ بھرے گلِ معانی سے ریاضؔ
اس نظم کا نکتہ چیں بھی گلچیں ہو جائے

۲۰

آگے مرے رنگِ غیر فق ہو جائے
لعل اُگلے جو سنگِ سینہ شق ہو جائے
میں وہ ہوں مرے کلامِ رنگیں سے ریاضؔ
دامانِ شفق ابھی ورق ہو جائے

۲۱

موزوں جو کئے ہیں شاہِ دیں کے اوصاف
بندش ہے چست، اور مضموں ہیں صاف
ہر شعرِ بلند کا یہ رتبہ ہے ریاضؔ
چوٹی میں طور کے پڑا ہے موباف

۲۲

کرتا ہے سُوئے اوج اشارا ممبر
کیا چرخ کی آنکھ کا ہے تارا ممبر
مدحِ شہِ دیں نے سربلندی دی ہے
ہمپایۂ عرش ہے ہمارا ممبر

۲۳

میلی نہ کروں نظر جو مجھ کو زر دیں

اتنا تو ہو رنگ پر یہ محفل آئے

۱۶

ہاں! لطف وہ نظمِ دل نشیں سے آئے
دل وجد میں شورِ آفریں سے آئے
مدّاحِ امام ہوں، عجب کیا ہے، ریاضؔ!
تحسیں کی صدا عرش بریں سے آئے

۱۷

جو نظم ہے میری دادِ فن لیتی ہے
ہر شعر کا لطف انجمن لیتی ہے
منہ دیکھتے ہیں طیورِ گلشن میرا
بوسے مرے تحسینِ سخن لیتی ہے

۱۸

بالا ہے جو قدسیوں سے مسکن میرا
بڑھ کر فردوس سے ہے گلشن میرا
اے بلبلِ سدرہ! تجھ کو معلوم نہیں
تجھ سے بھی بلند ہے نشیمن میرا

۱۹

وہ رنگِ سخن ہو بزم رنگیں ہو جائے
بلبل کی فغاں بھی شورِ تحسیں ہو جائے

۲۷

کم گرمیٔ کربلا ذرا تو ہوتی
چھائی ہوئی ہر طرف گھٹا تو ہوتی
پیاسوں کے لئے نہ تھا اگر آبِ فرات
ساحل سے ذرا اُٹھ کے ہوا تو ہوتی

۲۸

## غمِ شاہِ دین

احباب کا ذکر کیا، عدو روتے ہیں
سب بہرِ امامِ نیک خو روتے ہیں
روشن ہے یہ صاف لعلِ احمر سے ریاضؔ
اس رنج میں پتھر بھی لہو روتے ہیں

۲۹

## خطاب بہ شخصِ خاص

اب کہنہ کلام و اہلِ فن کچھ بھی نہیں
بیٹھیں جو لکیر پہ علن کچھ بھی نہیں
یہ کام تو استخواں فروشی ہے ریاضؔ
ڈوبے ہوئے سورج کی کرن کچھ بھی نہیں

۳۰

## بطرزِ دیگر

اک اشکِ الم نہ دوں جو سو گوہر دیں
اے بزمِ عزا کے رونے والو! واللہ!
یہ اشک وہ ہیں ابھی جو دامن بھر دیں

۲۴

دامن غمِ شہ میں ہیں بھگونے کے لئے
رونا ہے یہ داغِ جرم دھونے کے لئے
باعث ہے نجات کا جو آنسو نکلیں
اللہ جو آنکھ دے تو رونے کے لئے

۲۵

## گرمئ کربلا

تھے حدّتِ مہر سے یہ افلاک سیاہ
جیسے کسی ماتمی کی پوشاک سیاہ
تپتی تھی زمین کربلا کی ایسی
سایہ بھی گرے تو جل کے ہو خاک سیاہ

۲۶

کب گرمئ کربلا سہی جاتی تھی
سائے کے بھی آگ سی لگی جاتی تھی
سورج کرنوں سے تھا کبابِ سیخ بنا
دھوپ اپنی ہی آگ میں جلی جاتی تھی

## سحرِ عید

میخانے میں ہر وقت ہے یوں تو اثرِ عید
اُنتیسویں (29) کی شب کو ملے گی خبرِ عید
کوثر کی ہو تو کیا؟ یہ مہِ صوم ہے ساقی!
پینے کے نہیں رند کبھی تا سحرِ عید

۳۴

## ضعفِ پیری وصوم

ان ہاتھوں سے روز جامِ صہبا ٹوٹا
ان ہاتھوں سے بار بار مِینا ٹوٹا
شرمائے خدا مرے بڑھاپے کو ریاضؔ
یہ ضعف ہے ایک بھی نہ روزا ٹوٹا

۳۵

## شامِ افطارِ رمضان

سانچے میں ڈھلی نور کے شامِ رمضاں ہے
شامِ رمضاں میں سحرِ عید نہاں ہے
بنتا "مئے گلرنگ" ہے ہر ظرف میں "پانی"
ہو کوئی بھی ہر گھر میں سجی مے کی دکاں ہے

۳۶

## ہلالِ رمضاں

نازک مہِ نو کچھ خطِ ساغرِ ساعیاں ہے
ساقی ہمیں تیرے لبِ لعلیں کا گماں ہے
پینے کو مہِ صوم میں راتوں کو ملے گی
موجِ مئے گلرنگ۔ ہلالِ رمضاں ہے

۳۱

## مہِ صوم کی تعریف

روزے نہیں ہیں سخت، یہ سب باتیں ہیں
ہاں لطف فزا شب کی ملاقاتیں ہیں
یاروں میں مہِ صوم کی تعریف یہ ہے
دن ہجر کے کچھ وصل کی کچھ راتیں ہیں

۳۲

## لذّتِ افطار

کیا پوچھتے ہو، صوم میں کیا ہوتا ہے؟
مسجد میں مزا گھر سے سوا ہوتا ہے
وہ لذتِ افطار! وہ کیفِ افطار!
میخانے کا ہر گھر میں مزا ہوتا ہے

۳۳

ہر ذرّہ سرِ شام ہے ناہید سے بڑھکر
پینے کا پلانے کا مزا ہم سے نہ پوچھو!
شامِ رمضاں ہے سحرِ عید سے بڑھکر

۴۰

کان میں آئی ہلالِ رمضاں کی آواز
تیس ۳۰ دن کو گئی اب پیرِ مغاں کی آواز
کوئی نسبت ہی نہیں قلقلِ مینا سے ریاضؔ
ہائے روزے میں وہ مغرب کی اذاں کی آواز

۴۱

دل کے گرمانے کو ہے آتش تر لذتِ صوم
لے کے آئی ہے خدا داد اثر لذتِ صوم
جیسے ہو نشۂ مے سے کوئی از خود رفتہ
محو رکھتی ہے ہمیں چار پہر لذتِ صوم

۴۲

صوم میں لوٹتے ہیں روز تلاوت کے مزے
بڑھ کے نعمت سے ہیں اللہ کی رحمت کے مزے
وقتِ افطار پہنچ جاتے ہیں مسجد میں ریاضؔ
گھر میں اللہ کے آجاتے ہیں عوت کے مزے

۴۳

## "تشنگئ صوم"

روزہ رکھکر بلا کے دن کاٹے ہیں
مے سے دامن بچا کے دن کاٹے ہیں
میخانے میں، ہم تشنہ لبوں نے ساقی!
سینے سے سبو لگا کے دن کاٹے ہیں

۳۷

یہ وقت وہ ہے کہ خُم سبو پر پی لیں
یا جائیں تو جھک کے حوضِ کوثر پی لیں
خُم کی ترے خیر! کہہ دے اے پیرِ مغاں!
روزہ رکھا ہے سانس بھر کر پی لیں

۳۸

## روزِ عید

کل تک کوئی تھا نہ مے کا قطرا گھر میں
پانی سے کھلا، کھلا جو روزا گھر میں
ساقی کی نگاہِ لطف تھی جو عید کے دن
بہتے نظر آئے مے کے دریا گھر میں

۳۹

ہر ذرہ دمِ صُبح ہے خورشید سے بڑھ کر

# در صفت

## لفٹنٹ خان بہادر جمشید علی خاں صاحب

### رئیس باغپت ضلع میرٹھ

حسب فرمائش

جناب عارف پنشنر متعصرم

۱

بزمِ جمشید ہے بے مثل کہ چرخِ نہم
بزمِ جمشید کے ہر جام سے کم چرخ کا خم
بزمِ جمشید کی مینا بھی ہیں عیسیٰ آواز
بزمِ جمشید کی قلقل بھی ہے اعجاز میں "قم"

۲

مئے جمشید پیو! کون ہے ہاتم سے بڑھ کر
جامِ جمشید تو ہے چرخ کے خم سے بڑھ کر
لبِ جمشید کی ہر بات ہے اعجازِ ریاض
لبِ جمشید کی ہر بات ہے "قم" سے بڑھ کر

۳

باغپت منزلِ خورشید، مقامِ خورشید
اس سے ظاہر ہے، جو ہے رفعتِ بامِ خورشید
آئے جو تشنہ دہن، وہ ہو کر سیراب

رندِ ناکام کو کچھ نشّہ سا ہو جاتا ہے
ہاں یونہی نام کو کچھ نشّہ سا ہو جاتا ہے
صدقے اے لذّتِ افطار پسِ توبہ بھی
بے پیے شام کو کچھ نشّہ سا ہو جاتا ہے

۴۴

میخانے میں کیسا ہے نمایاں اثرِ عید
بن کر مہِ نو آئی ہے دینے خبرِ عید
اٹھتی ہے یہ کہتے ہوئے موجِ آتشِ تر کی
اُنتیسویں ۲۹ کو شام ہی سے ہے سحرِ عید

۴۵

روزے اللہ کے رحمت ہیں مسلماں ہم ہیں
بھوک جن کے لئے نعمت ہے وہ انساں ہم ہیں
گھر میں افطار کو گو کچھ نہیں مسجد تو ہے
گھر ہے اللہ کا، اللہ کے مہماں ہم ہیں

دونوں تھے شوخ حشر میں قاتل کے آتے ہی — کس طرح میری خون سے رنگِ حنا ملا

ہم کوئی غیر سے پھرے اپنا سا منہ لئے — ہم کو نہ تو ملا نہ ترا نقشِ پا ملا

ایسے نہ دیدے آئینہ دل ہے اور وہ — خوب آرسی کے بدلے انہیں آئینا ملا

توبہ شکستِ توبہ بھی دونوں تھے ساتھ ساتھ — اس طرح لطف پینے میں حد سے سوا ملا

آنے میں روک ٹوک نہ جانے میں روک ٹوک — ہم جب گئے ہیں درِ میخانہ نہ وا ملا

بیتاب بندہ مغالب جو میں پیوں مگر — جب خضر آئے تب مجھے آبِ بقا ملا

جیسے کسی نے پی ہی نہیں وہ حرام شے — ہر رند میکدے میں ہمیں پارسا ملا

یہ یاد تو رہے کہ ملے ہیں ریاض سے
او آنے والے ہاتھ تو ہم سے ذرا ملا

[یہ نامکمل غزل خیرآباد کے ایک قوال سے دستیاب ہوئی]

شور تھا بوتل اٹھے مینا اٹھے ساغر اٹھے — اتنی ساقی نے پلا دی رند توبہ کر اٹھے

بزمِ محشر سے غلامِ ساقیِ کوثر اٹھے — آؤ لے یارانِ میخانہ ذرا ساغر اٹھے

کچھ ہمارے کان پھونکے اس طرح ناقوس نے — بتکدہ سے جب اٹھے تو بن کے ہم پتھر اٹھے

کیا ہماری جان لینے کو کوئی بات اٹھ رہی — وہ اٹھے دشمن اٹھے چھریاں اٹھیں خنجر اٹھے

اٹھتے ہیں طوفِ حرم کو ہم بھی اے زاہد ٹھہر — دورِ آخر ہے یہ ساغر کا ابھی پی کر اٹھے

جاتے جاتے عرصہ گاہِ حشر تک جو حال ہو — اٹھتے اٹھتے قبر سے سو فتنۂ محشر اٹھے

تا ابد یونہی رہے دور میں جامِ خورشید

۴

آج مشہورِ جہاں ہے مرے جمشید کا نام
آج مشہورِ جہاں ہے مرے جمشید کا جام
باغپت میں مئے گلگوں کی ہیں نہریں جاری
جائے کوئی بھی نہ پیاسا یہ ہے جمشید کا کام

---




[یہ غزل تبیض شدہ دیوان کے حاشیہ پر لکھی ہوئی تھی
جلد بندی میں کٹ گئی بعد کو اصل مسودے سے مکمل کی گئی]

زاہد شکستہ گوشۂ مسجد میں کیا ملا — مجھکو پڑا ہوا دلِ بے مدعا ملا
او چشمِ مست تیرے اشارے سے کیا مِلا — ساغر ملا، شراب ملی، میکدا ملا
بھٹکے ہوؤں کو عشقِ بتاں رہنما ملا — کافر بتوں کی وجہ سے ہم کو خدا ملا
دل سے یہ پوچھے کوئی، تجھے اس سے کیا ملا — کمبخت مجھسے ٹوٹ کے دشمن سے جا ملا
ڈر ہے نہ آسماں کو لے بیٹھے اپنے ساتھ — اُٹھکر مرا غبار یہ کیوں اس سے جا ملا
توبہ جو کرلی پیرِ مغاں تیرے ہاتھ پر — پانی میں بھی شراب کا ہم کو مزا ملا
نیرنگیوں میں جلوے کے بھیدیے، بے حجاب — چُھپکر کبھی ملا، وہ کبھی برملا، ملا
دیر و حرم میں بیٹھ کے دن رات عشق کی — ناقوس سے کبھی نہ ہمارا گلا ملا

# غلط نامہ

## حصہ اول

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۳ | ۱۲ | کعبۂ دل مری | کعبۂ دل میں مری | ۳۷ | ۸ | اٹک ہاے | اٹک گیا ہاے |
| ۳ | ۱۸ | حاے | جاے | ۳۷ | ۱۵ | وہ ہے | ہے وہ |
| ۶ | ۱۹ | سننا پڑا | سُننا پڑا | ۳۷ | ۱۷ | گور | قبر |
| ۷ | ۱۵ | تھی | اور | ۳۸ | ۸ | عہدِ بُنان | عہدِ بتان |
| ۸ | ۴ | پہ | پر | ۳۸ | ۱۲ | بھی | ہی |
| ۱۲ | ۳ | بڑا | بُرا | ۴۱ | ۱۷ | کلبجا | کلیجا |
| ۱۹ | ۲ | سماما | سمایا | ۴۲ | ۱۲ | دباتا | دبانا |
| ۲۴ | ۴ | ہزار | ہر ناز | ۴۲ | ۱۴ | کس | اس |
| ۲۵ | ۸ | امید ہو کہ | اللہ ہے جو | ۴۲ | ۱۷ | تو نہ آیا | تو آیا |
| ۲۶ | ۱۸ | گر | گو | ۵۲ | ۹ | کعبہ | کعبے |
| ۲۷ | ۱۴ | نہ اس | یہ اس | ۵۵ | ۷ | ممبر | منبر |
| ۳۷ | ۳ | بہ | یہ | ۵۷ | ۲ | شوق | شوخ |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفـ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۱۱ | ۷ | نعلین | لعلین | ۱۴۲ | ۱۹ | کوئی | کوئے |
| ۱۱۲ | ۶ | دیکھنے | دیکھتے | ۱۴۵ | ۲ | اس کی | ان کی |
| ۱۱۶ | ۴ | یوچھو | پوچھو | ۱۴۹ | ۲ | خوس | خوش |
| ۱۲۳ | ۱۲ | ختم سے | ختم ہے | ۱۵۰ | ۳ | خضاب فروش | وہ خضاب فروش |
| ۱۲۶ | ۲ | مفتل | مقتل | ۱۵۴ | ۲ | فقر | فقرہ |
| ۱۲۷ | ۱۱ | آنی | آئی | ۱۵۷ | ۱۱ | کر | کو |
| ۱۲۹ | ۲ | آرزو | آبرو | ۱۵۹ | ۱ | سرخ | شوخ |
| ۱۲۹ | ۹ | خوب رو | خوبرو | ۱۶۴ | ۱۰ | بھگولی | بھگولے |
| ۱۳۰ | ۶ | کم گشتگی | گم گشتگی | ۱۶۸ | ۶ | شکفتگی | شگفتگی |
| ۱۳۳ | ۴ | آسماں | آسمان | ۱۶۸ | ۱۴ | ہوچلی | ہو چلے |
| ۱۳۳ | ۱۵ | بلاے | بالاے | ۱۷۰ | ۱۸ | بھاتے | بھالے |
| ۱۳۴ | ۱۰ | پیچھے | پیچھے پیچھے | ۱۷۶ | ۴ | معرکےمیں | معرکے ہیں |
| ۱۳۴ | ۱۴ | جاتا | جانا | ۱۷۶ | ۹ | ریاص | ریاض |
| ۱۳۷ | ۱۲ | دکھائیگی | دکھائینگی | ۱۷۸ | ۱۳ | مزے | مرے |
| ۱۳۸ | ۱۷ | گوہوں | وہ ہوں | ۱۸۰ | ۱۳ | سو | ہو |
| ۱۴۰ | ۳ | شمع رو | شمع و گل | ۱۸۳ | ۶ | آرآم | آرام |
| ۱۴۱ | ۲ | بلال | ہلال | ۱۸۳ | ۱۹ | پکھن | میں |
| ۱۴۱ | ۱۸ | ببی | یہی | ۱۸۵ | ۶ | سونپ تے | سونپتے |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۵۸ | ۱۶ | دست بازوے | دست و بازو | ۹۰ | ۱۳ | دیکھیے | دیکھتے |
| ۶۱ | ۹ | شوق | شوخ | ۹۱ | ۱۰ | جھُک دہوتے | جھُک کے دھوتے |
| ۶۴ | ۹ | بننے | بنّے | ۹۲ | ۱۳ | چاندی | چاند |
| ۶۵ | ۴ | جس نے | یہ بھی | ۹۵ | ۶ | حھلسنا | جھلسنا |
| ۶۵ | ۱۵ | درمان | دربان | ۹۵ | ۱۸ | ہو متنفس | ہوا متفق |
| ۶۷ | ۱۲ | ممبر | منبر | ۹۸ | ۹ | سمجھے | سمجھتے |
| ۶۸ | ۱۴ | بننے | بنّے | ۹۸ | ۱۲ | گاہ | نگاہ |
| ۶۹ | ۳ | پہنا | پہنّا | ۹۹ | ۱۹ | کھاتیں | گھاتیں |
| ۶۹ | ۱۲ | اُٹھائیں | اُٹھا میں | ۱۰۱ | ۱ | وہ | میں |
| ۶۹ | ۱۷ | چھپ | چھچھ | ۱۰۱ | ۱۴ | آپ آب | آب آب |
| ۷۰ | ۱۲ | یُت | بُت | ۱۰۲ | ۹ | گلزارقفس | گلزار وقفس |
| ۷۰ | ۱۶ | تیری | تیرے | ۱۰۳ | ۱۲ | باع | باغ |
| ۷۵ | ۱۵ | چھپکاتے | جھپکاتے | ۱۰۳ | ۱۳ | جاتی ہے | جاتے ہی |
| ۷۶ | ۱۴ | ے خانہ | ے خانے | ۱۰۴ | ۱ | سجی | سنجی |
| ۷۹ | ۱۹ | مہان | میہمان | ۱۰۴ | ۸ | جان | شان |
| ۸۲ | ۹ | کو | کا | ۱۰۶ | ۳ | دولونکو | دونونکو |
| ۹۰ | ۳ | کہیں | حسین | ۱۰۶ | ۴ | پزمردہ | پژمردہ |
| ۹۰ | ۱۲ | کہ | تو | ۱۱۱ | ۶ | مغفی | مخفی |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۲۴۴ | ۱۷ | میں | ہیں |
| ۲۴۸ | ۱ | کے | ؟ |
| ۲۵۴ | ۱۷ | اک | ایک |
| ۲۵۵ | ۴ | ہیں | میں |
| ۲۵۵ | ۶ | نہیں | بنیں |
| ۲۵۸ | ۴ | نمید | نیند |
| ۲۶۱ | ۱۰ | نبیض | نبیذ |
| ۲۶۲ | ۸ | ٹوٹتا | لوٹتا |
| ۲۶۴ | ۸ | مضامیر | مزامیر |
| ۲۶۷ | ۱۹ | میں | ہیں |
| ۲۷۱ | ۱۵ | ہوائیں | ہوامیں |
| ۲۷۲ | ۷ | میخانے کاڈر | میخانے کادر |
| ۲۷۳ | ۴ | ہوکے | ہو کر |
| ۲۷۴ | ۶ | وچیز | وہ چیز |
| ۲۷۵ | ۱۸ | ذار | زار |
| ۲۸۱ | ۹ | عضو | عفو |
| ۲۸۴ | ۱۳ | آبِ رواں | ابروان |
| ۲۸۷ | ۵ | گیسوے | گیسوِ |
| ۲۹۱ | ۱ | بڑے | بُرے |
| ۲۹۱ | ۶ | لوٹ تے | لوٹتے |
| ۲۹۲ | ۱۱ | میں | بھی |
| ۲۹۶ | ۱۸ | مزا | مرا |
| ۲۹۸ | ۹ | کہا | کہے |
| ۲۹۹ | ۷ | اٹھائی | اٹھالی |
| ۳۰۰ | ۳ | امجھے | الجھے |
| ۳۰۱ | ۳ | مٹائے | منائے |
| ۳۰۲ | ۱ | چلتی ہیں | چلتے ہیں |
| ۳۰۲ | ۱۲ | ملتے چلنے | ملتے جُلتے |
| ۳۰۴ | ۱۰ | باقی نہیں آتی | پیاسی نہیں آتی |
| ۳۰۹ | ۱ | ذرہُ | زرہ |
| ۳۱۲ | ۱۶ | کٹوے گی | کٹوائے گی |
| ۳۲۲ | ۱۵ | کا | کو |
| ۳۲۲ | ۱۹ | گیسوؤں والو | گیسو والو |
| ۳۲۷ | ۵ | ایک | اک |
| ۳۲۸ | ۱۹ | بہاں | جہاں |
| ۳۲۹ | ۱۵ | گرگ | گزک |
| ۳۳۰ | ۲ | سرپہ | سریہ |
| ۳۳۴ | ۶ | لب سے بھی | کچھ لب سے |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۱۸۶ | ۶ | بدست | مجھ مست |
| ۱۸۶ | ۱۹ | شوح | شوخ |
| ۱۸۷ | ۱۸ | گلا | گلہ |
| ۱۸۸ | ۱۰ | سبزۂ تربت | سبزۂ تُربت |
| ۱۹۲ | ۱۰ | جھلکاے | چھلکاے |
| ۱۹۲ | ۱۹ | واعدے | وعدے |
| ۱۹۳ | ۷ | ٹمیس | ؛ |
| ۱۹۹ | ۱۶ | .بجھانے | .بجھاتے |
| ۲۰۰ | ۷ | بتلے | پتلے |
| ۲۰۲ | ۱ | پہچان نے | پہچاننے |
| ۲۰۳ | ۱۳ | اب | سب |
| ۲۰۴ | ۶ | جھلکارہی ہیں | چھلکارہی ہیں |
| ۲۰۵ | ۱۴ | جنوارہے ہیں | چنوارہے ہیں |
| ۲۰۵ | ۵ | مکب | کب |
| ۲۰۷ | ۳ | بہت | بت |
| ۲۰۷ | ۴ | خجلہ نشین | حجلہ نشیں |
| ۲۰۸ | ۳ | حاتے | جاتے |
| ۲۰۸ | ۶ | ذر | ڈر |
| ۲۰۸ | ۱۹ | حالے | جاتے |
| ۲۱۰ | ۴ | یارسا | پارسا |
| ۲۱۳ | ۱۰ | وامان نازنین | وامان نازنیں |
| ۲۱۴ | ۷ | رزق کی ہے | ہے یہ رزق کی |
| ۲۱۵ | ۹ | رہے | رہے ہیں |
| ۲۲۰ | ۱۴ | پائیں کے | پائیں گے |
| ۲۲۲ | ۴ | شیشے میں | شیشے کی |
| ۲۲۳ | ۴ | سوسن تبی | سوسن سے بھی |
| ۲۲۳ | ۱۹ | اتے | آتے |
| ۲۲۵ | ۵ | ذرا قاتل کو دے | قاتل کو دے ذرا |
| ۲۲۷ | ۳ | اکر | آکر |
| ۲۲۹ | ۱۲ | فرستون | فرشتون |
| ۲۳۳ | ۲ | پردہ ور | پردہ در |
| ۲۳۳ | ۳ | مجاز | حجاز |
| ۲۳۳ | ۶ | سنگ | رنگ |
| ۲۴۱ | ۹ | بھی حشر | بھی ہے حشر |
| ۲۴۳ | ۱۲ | دیکیتا | دیکھنا |
| ۲۴۳ | ۱۴ | سوے | سو |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۴۶۸ | ۶ | نظر دوستاں | نظر بر دوستاں | ۴۷۶ | ۲ | ے | سے |
| ۴۷۱ | ۱ | عحب | عجب | ۴۷۶ | ۱۸ | سوے | سو |
| ۴۷۵ | ۱۰ | میں | ہیں | | | | |

نوٹ:۔ صفحہ ۴۷۴ و صفحہ ۴۷۵ پر (۱۱) اشعار مکرر آگئے ہیں۔

# حصہ دوم

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۴۸۵ | ۶ | تو | × | ۵۱۲ | ۵ | بادہ باد | بادا باد |
| ۴۹۲ | ۱۰ | پُر آذر | پُر از زر | ۵۱۶ | ۱۴ | دل کی ضرور | دل کی کوئی ضرور |
| ۴۹۳ | ۱۸ | ۱۳۱۰ھ | ۱۳۱۸ھ | ۵۲۱ | ۱۹ | رخ آتے | رخ پر آتے |
| ۴۹۵ | ۱۳ | ہو | ہوں | ۵۲۶ | ۵ | چشم | حشم |
| ۴۹۹ | ۲ | یہ | بہ | ۵۳۰ | ۹ | بٹلرریڈنگ | بٹلر و ریڈنگ |
| ۵۰۱ | ۴ | بیاں | گماں | ۵۳۶ | ۱۳ | قدر منزلت | قدر و منزلت |
| ۵۰۴ | ۱۴ | خدا | فدا | ۵۳۶ | ۱۸ | ذات | رات |
| ۵۰۸ | ۲ | پڑھاپا | بڑھاپا | ۵۳۷ | ۱۹ | ۔ | ۱۹۲۲ء |
| ۵۰۹ | ۱۱ | ابر دامن | ابر نیساں | ۵۳۹ | ۱۹ | کرر راستی | کہ راستی |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۳۳۵ | ۵ | چھوڑ | چھو | ۴۰۵ | ۱ | کی | ؟ |
| ۳۳۶ | ۷ | نے | بے | ۴۰۵ | ۱۴ | نکیا | نکلا |
| ۳۴۱ | ۹ | نیا روتا | نیا رونا | ۴۰۹ | ۱۰ | لیلےٰ محل | لیلےٰ نہ اب محل |
| ۳۴۱ | ۱۹ | درماندۂ | درماندہ | ۴۰۹ | ۱۶ | محفل | محل |
| ۳۴۹ | ۱۶ | کادوان | کاروان | ۴۱۵ | ۱۳ | ای | اسے میری |
| ۳۵۷ | ۱۹ | بکھتے | سمجھتے | ۴۱۷ | ۳ | پردہ ہزار | پردے ہزار |
| ۳۶۶ | ۶ | ترقیاں ہیں | ترقیاں ہیں | ۴۲۰ | ۴ | پھیلے | ؟ |
| ۳۶۶ | ۱۶ | اُٹھائے | اُٹھا کے | ۴۲۱ | ۱۰ | نکالت | نکالنا ؟ |
| ۳۶۸ | ۳ | مرے | مزے | ۴۲۹ | ۱۹ | اواب | آداب |
| ۳۷۳ | ۳ | کھٹا | گھٹا | ۴۳۰ | ۳ | آتا | آنا |
| ۳۷۳ | ۱۲ | نے | نہ | ۴۳۲ | ۱۵ | امروزفردا | امروزوفردا |
| ۳۷۳ | ۱۵ | مرا | مزا | ۴۳۳ | ۱۷ | ترت | تربت |
| ۳۷۷ | ۱۱ | نغنۂ | نغمۂ ؟ | ۴۴۱ | ۱۴ | خرینہ | خزینہ |
| ۳۸۳ | ۱ | ہوا | پروا | ۴۴۸ | ۱۱ | آگ تھی | تھی آگ جو |
| ۳۹۲ | ۶ | نگو | نگہہ | ۴۴۸ | ۱۵ | سن | یہ سن |
| ۳۹۶ | ۱۰ | تاون | تلون | ۴۴۸ | ۱۶ | پڑھے | پڑھے گا |
| ۳۹۸ | ۷ | ہو | ہوں | ۴۵۰ | ۱۳ | پروہ | پردہ |
| ۳۹۹ | ۱ | درماں | دربان | ۴۶۰ | ۱۸ | کے | کہ |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۵۴۴ | ۳ | تیراودھار | تیرا اودھار |
| ۵۵۵ | ۷ | ایک | اک |
| ۵۵۹ | ۳ | دودھ بھر | دودوپہر |
| ۵۶۰ | ۳ | ہٹ گیا | بٹ گیا |
| ۵۶۰ | ۴ | اب ہے | ہے اب |
| ۵۶۷ | ۱۰ | شباب | شراب |
| ۵۶۸ | ۸ | ۱۲۵۱ھ | ۱۳۵۱ھ |
| ۵۷۰ | ۲ | بجا | بیجا |
| ۵۷۶ | ۴ | چھٹتے میں | پو چھٹتے |
| ۶۰۰ | ۱۸ | گلالی | گالی |
| ۶۰۴ | ۷ | گیا | کیا |
| ۶۰۷ | ۱۸ | ال | مال |
| ۶۱۰ | ۹ | ن | میں |
| ۶۱۴ | ۸ | چمک | چہک |
| ۶۱۸ | ۶ | ہیں | یونہی |
| ۶۲۶ | ۱۵ | ہی | × |
| ۶۴۱ | ۳ | × | سنہ ۱۳۲۳ھ |
| ۶۴۴ | ۱۷ | ۱۳ھ | سنہ ؟ |
| ۶۴۸ | ۱۳ | م | ۲ |
| ۶۴۹ | ۱۱ | ۱۳۲۷ھ | ۱۳۳۷ھ |
| ۶۵۹ | ۱۶ | . | سنہ ؟ |
| ۶۶۴ | ۱۴ | . | ؟ |
| ۶۶۵ | ۱۱ | ۱۳۰۹ھ | سنہ ؟ |

غلط ہے اگر سمجھ لیا جائے کہ قبلہ مرحوم کا تمام کلام تدوین میں آگیا۔ کئی ایک غزلیں اور نظمیں میرے ذہن میں گھوم رہی ہیں جو انہوں نے مجھ کو سنائیں اور ان مجموعوں میں نظر نہیں آتی ہیں۔

جرائد قدیم میں اگر چھان بنان کی جائے اُن کے وسیع دائرۂ احباب میں اگر خط وکتابت کی جائے ملک اور ملک کے اہلِ ذوق اگر توجہ فرمائیں ایک تیسرا چوتھا مجموعہ بھی مدون ہو سکتا ہے۔

ان کی "نثر" اُن کی "نظم" سے بھی بلند پایہ سمجھی جاتی ہے۔ دیکھیں اس کی نوبت کب آئے اور یہ سعادت کس کو نصیب ہو۔ ۱۲

۸ راپریل ۱۹۳۶ء

# کیفیت ترتیب حصۂ دوم

از

جناب سید امیر احمد صاحب اثیم

قبلہ وکعبہ حضرت ریاض مرحوم قوم کے "لسان الملک" تھے تو میری بزرگ خاندان۔
اِس "مجموعہ کلام" کو ترتیب وتہذیب میں لاکر میں روحانی فرحت محسوس کرتا ہوں۔
خدا کا شکر ہے اس نے مجھ سے وہ خدمت لی جو میرے لئے باعثِ فخر ہے اور
جس کو بجالا کر میں بقدر دسترس ایک حد تک اپنے فرائض منصبی سے سبکدوش ہوا۔

اس حقیقت کا واضح کردینا ضروری ہے۔ جن غیر منظم کاغذات سے اس مجموعے
میں مدد لی گئی زیادہ تر اُن کی شان کی تحریر یہ تھی کہ دیدہ زیب نظر فریب ہونے میں
کلام نہیں مگر چلیتی نہیں کھلتی نہیں۔

بہتیرے الفاظ مصرع کے مصرع سلسلے کے اشعار حذف ہیں اصل مجموعے کا
تلف ہوجانا وہ نقصان ہے جس کی تلافی نہیں ہوسکتی۔

جس کے لئے آخری کوشش یہی ہوسکتی تھی کہ "اپنے فکر وقیاس" کو دخل دیا جائے
مجبوراً "خدا پر بھروسہ کرکے" میں نے ذہن ودماغ سے کام لیا جس کا "ذمہ دار" اصولاً
مجھ ہی کو ہونا چاہئے۔

"املا" میں "مینائی طرز" اختیار کی گئی یہی "قبلۂ مرحوم" کا "مذہب" ہے اور اسی پر
اکثریت کے ساتھ محققین ومصلحین ادب وانشاء کا اتفاق ہے۔

پڑھتا۔ اب یہ کیفیت ہے کہ کبھی روز سے الناظر آیا ہوا رکھا ہے' اس میں مرحوم کی آخری غزل طبع ہوئی ہے کئی مرتبہ پڑھنا چاہا مگر نہ پڑھ سکا۔ صرف مقطع پر اکتفا کی:۔

نشۂ مے سے جواں بنتے ہیں پیری میں ریاض
وقت ہے توبہ کریں' اب قبر کا سامان کریں

کثیر الاحباب بہت لوگ ہوتے ہیں مگر حضرت ریاض کا وصفِ خاص یہ تھا کہ ہر مشرب' ہر طریق' ہر حیثیت کے لوگ ان کے احباب میں داخل تھے اور اس سے بھی بڑھ کر یہ کہ بچے' جوان' بوڑھے سب ان سے یکساں بے تکلف رہا کرتے تھے حضرت مرحوم دس برس کی عمر میں اپنے والد (سید طفیل احمد مرحوم) کے ہمراہ گورکھپور آئے اور چالیس برس سے زیادہ مستقلاً گورکھپور میں رہے۔ میرے والد' چچا' ماموں' ان کے ساتھ کے کھیلے ہوئے ہیں' اور وہ عمر میں ان سب سے بڑے تھے مگر اپنے والد کے دوسرے ہمنشینوں کے سامنے مجھے جس ادب و لحاظ کی ضرورت تھی حضرت ریاض کے لئے اس کی ضرورت نہ تھی۔ ان سے ایک عجیب عقیدت و ارادت ہوگئی تھی۔ کچھ نثر بھی لکھ کر دکھایا کرتا تھا۔ ان کے اشعار عطر فتنہ میں چھپتے تو اسے محفوظ رکھتا۔ بچپن ہی میں ان کے بہت سے اشعار یاد ہوگئے تھے۔ عمر زیادہ ہوئی تو طبعاً ان کے دیوان کے دیکھنے کا خیال پیدا ہوا مگر دیوان تھا کہاں کہ دیکھتا دل میں یہ ولولہ پیدا ہوا کہ چھپنا چاہئے۔ مجھے واقعتاً معلوم نہیں کہ مجھ سے پہلے ان کے دیوان کے طبع کے لئے کن کن لوگوں نے تحریکیں کیں مگر قیاساً یہ سمجھتا ہوں کہ اس قسم کی تحریکیں ضرور ہوئی ہوں گی اور حضرت مرحوم نے اپنی وسیع الاخلاقی سے تا حد پذیرائی کسی کو مایوس نہ کیا ہوگا مگر میرے دیکھتے دیکھتے متعدد اصحاب دیوان کی صورت

# داستانِ دیوانِ ریاض

## از

## تمکین حسین

۴۔ اگست شنبہ کا دن تھا میں حسبِ معمول چھ بجے کے بعد دفتر سے مکان آیا۔ صحن میں چھوٹی میز پر کچھ خطوط رکھے ہوئے تھے۔ پہلا کارڈ اُٹھایا۔ مولانا عبدالماجد صاحب دریابادی کا مکتوب تھا:

"مکرم۔ السلام وعلیکم ورحمۃ اللہ۔

لیجئے آپ کے اور میرے ممدوح حضرت ریاض خیرآبادی بھی چل بسے۔ ......"

بس اسی قدر پڑھا۔ مونڈھے کی تکیہ سے سر لگا کر کچھ دیر سناٹے میں پڑا رہا۔ نماز کا وقت آگیا تو اُٹھتے اُٹھتے بقیہ کارڈ پڑھا۔ مسجد کو گیا۔ نماز ادا کی' فاتحہ پڑھی' واپس آیا۔

ایک خیال تھا کہ دل و دماغ پر مسلط ہو گیا تھا۔ مولانا نے اپنے گرامی نامہ میں یہ بھی تحریر فرمایا تھا کہ "آپ اُن پر کچھ لکھئے ضرور" میں نے جواباً عرض کر دیا کہ "میں تو بہت کچھ لکھنا چاہتا تھا مگر اس کا لطف جب تھا کہ وہ ہوتے اور دیکھتے۔ اب تو کچھ لکھنے کو جی نہیں چاہتا۔" چند روز بعد مولانا ظفر الملک کا والانامہ صادر ہوا اور موصوف نے بھی اسی قسم کی خواہش کی اور پھر مکرمی رئیس احمد صاحب نے بھی ایسا ہی خیال ظاہر فرمایا۔ مجبوراً چند الفاظ دیوان کے متعلق لکھتا ہوں مگر دل پر ایک بار محسوس کرتا ہوں۔ کسی رسالہ کسی اخبار میں حضرت مرحوم کی کوئی غزل طبع ہوتی تو سب سے پہلے اُسی کو

عرض کر دیا کہ حضور کی زحمت فرمائی کی ضرورت ہی کیا ہے، یہ معلوم ہو جائے کہ کس قسم کے اشعار کا حذف کرنا مد نظر ہے، میں خود اُس قسم کے تمام اشعار کو خارج کر دوں۔ مثلاً یہ شعر بتایا گیا ہے

کسی سے وصل میں سنتے ہی جان سوکھ گئی — چلو ہٹو بھی ہماری زبان سوکھ گئی

حضرت ریاض تو سنتے ہی سناٹے میں آ گئے مگر سخن بر وفق مراد بادشاہان بادگفت، اظہار اتفاق کر کے چلے آئے۔ مجھ سے فرمایا کہ شعر تو شائع ہو چکا بلکہ زباں زد ہو چکا، اب خارج کروں تو کیسے۔ میں نے عرض کیا کہ اگر آپ خارج بھی کر دیں گے تو میں اس قسم کے تمام اشعار کو یکجا کر کے ایک ضمیمہ شائع کر دوں گا۔ ادھر حضرت مرحوم اس خلجان میں پڑے، اُدھر مہاراجہ بہادر قومی معاملات اور پھر سرکاری ملازمت میں منہمک ہو گئے۔ طبع دیوان کی طرف چنداں خیال نہیں رہا۔ سمجھ لیا گیا کہ رسیدہ بود بلائے ولے بخیر گذشت۔

اب پھر گورکھپور کا نمبر آیا۔ حضرت مرحوم کا خیال ہوا کہ ایک خاص اڈیشن بھی ہو اور جو لوگ پچاس روپئے دیں اُن کے نام اُس میں طبع ہو جائیں اور اس قسم کے تمام نسخوں پر حضرت مرحوم دستخط بھی فرما دیں۔ فہرست کھلی، نام لکھے گئے، میں نے ملوں لکھے ارشاد ہوا کہ اتنا اور لکھ دو کہ ع نرخ بالا کن کہ ارزانی ہنوز۔ یہ بھی لکھ دیا مگر کام کچھ آگے نہ بڑھا۔ اس مرتبہ سرگرم کار مولوی فاروق صاحب ایم۔ ایس۔ سی اور سید جمشید علی صاحب رئیس تھے۔ یہ دونوں اصحاب کل مصارف اپنے جیب سے ادا کرنے پر آمادہ تھے، مگر دیوان اب بھی پردۂ خفا سے عرصۂ شہود پر نہیں آیا۔ ایک طرف سے تقاضا اور دوسری طرف سے وعدہ ہوتا رہا تا آنکہ یہ معاملہ بھی

دیکھنے کی حسرت لئے ہوئے دنیا سے اُٹھ گئے اور آخر خود حضرت مرحوم کا بھی
یہی حال ہوا۔

مجھے سب سے پہلے ان کے دیوان کے طبع کا خیال ۱۹۰۶ء میں پیدا ہوا۔
میں علیگڑھ میں پڑھتا تھا۔ امتحان دے کر مکان آیا تھا۔ حکیم برہم مرحوم کے وہاں
مجلس شوریٰ منعقد ہوئی اور یہ رائے قرار پائی کہ سو اشخاص ایسے ہو جائیں
جو پندرہ روپے فی جلد دینا منظور کریں تو طبع کا سامان ہو جائے۔ چند روز کے
اندر بہت سے لوگوں نے نام لکھ دیے مگر یہ انتظام پایۂ تکمیل کو نہیں پہنچا کیونکہ اہم
سوال روپیہ کا نہیں تھا بلکہ اہم سوال یہ تھا کہ حضرت مرحوم دیوان مرتب کر کے
دیں۔ اسی اثنا میں کچھ حالات ایسے پیش آئے کہ کئی برس تک نہ حضرت مرحوم
اس طرف توجہ کر سکے نہ اُن کے احباب نے توجہ دلانا مناسب سمجھا۔ ۱۹۱۴ء میں
پھر اس طرف خیال رجوع ہوا۔ مرحوم مہاراجہ محمود آباد کو اصرار تھا کہ دیوان ممدوح
کی طرف سے ریاست کے مطبع میں طبع ہو۔ اہلِ گورکھپور اپنا حق جتاتے تھے کہ
ریاض کی شاعری کا نشو و نما گورکھپور میں ہوا دیوان گورکھپور میں چھپنا چاہئے۔ لکھنؤ کے
تعلق سے خان بہادر سید احمد حسین صاحب کا قدم بھی درمیان میں آگیا تھا۔ ریاست
محمود آباد میں طبع دیوان سے حضرت مرحوم خود گھبرائے ہوئے تھے۔ اول تو
حضرت مرحوم کا خیال تھا کہ دیوان بہت ہی اعلیٰ درجے کا طبع ہو اور ریاست کے
مطبع میں یہ ذرا دشوار تھا۔ دوسرے مہاراجہ مرحوم دیوان میں کچھ حذف و اسقاط
بھی چاہتے تھے۔ ارشاد ہوا تھا کہ دیوان مجھے دیجئے اس پر نظر کروں اور بعض
اشعار کو خارج کر دوں۔ حضرت مرحوم نے اپنی طبعی خوش خلقی اور ہمہ گیر دلجوئی سے

واقعہ ہے، میں جانتا ہوں اور بعض دیگر احباب بھی جانتے ہوں گے کہ مرحوم کی دلی تمنا یہ تھی کہ دیوان طبع لکھنؤ میں ہو مگر اشاعت گورکھپور ہی سے ہو اور گورکھپور کے اصحاب کی طرف سے ہو۔ آخر ۱۹۳۱ء میں خان بہادر مولوی محمد اسمٰعیل صاحب بیرسٹرایٹ لا اور مولوی رضوان اللہ صاحب بی۔ اے ایل ایل بی نے کمر ہمت باندھی اور یہ تہیہ کرلیا کہ روپیہ بلاتاخیر نقد جمع ہو جائے۔ "حضرت ریاضؔ" کے دیوان کے لئے روپیہ کون نہ دیتا اور پھر ایسے دو اصحاب کی سرگرمی۔

غرض، ستائیس برس کی گفت و شنید اور وعدہ وعید کے بعد ۱۹۳۳ء میں یہ ہوا کہ حضرت مرحوم نے اوائل سنہ میں دیوان کا ابتدائی حصہ اور بڑی حد تک بقیہ حصہ مرتب کر کے حوالے کر دیا۔ اگر میں یہ کہوں تو کچھ بیجا نہ ہوگا کہ جن لوگوں نے اس دیوان کے طبع کی فکر و کاوش میں ایک عمر گزار دی تھی ان کی جان میں جان آگئی۔

میں ۱۳ مئی کو گورکھپور پہنچا۔ حضرت مرحوم ۱۲ مئی کو تشریف لائے اور دس روز میرے ہی یہاں قیام فرما رہے۔ میں ان دنوں اپنے ماموں (خان بہادر مولوی حمید اللہ صاحب) کی علالت کی وجہ سے پریشان تھا۔ سارا وقت ممدوح کے وہاں گزرتا۔ دن میں بارہ ایک بجے اور شب میں دس گیارہ بجے آتا۔ مرحوم سے جی بھر ملنے کا موقع نہ ملتا تھا مگر حضرت مرحوم کی موجودگی تحرک کے لئے کافی تھی۔ قدردانان ریاضؔ دیوان کے مراحل طے کرتے رہے۔ منشی علی حسن صاحب کتابت کے لئے تجویز ہوئے اور منشی دین محمد صاحب طباعت کے لئے۔ حضرت مرحوم دیوان دو رنگ میں چھپوانا چاہتے تھے، یعنی جدول سرخ ہو اور محض جدول نہ ہو بلکہ باریک انگوری بیل ہو۔ نمونہ طبع ہوا اور حضرت مرحوم نے پسند فرما لیا اور یہ طے ہو گیا کہ کام کا اجرا ہو جائے۔

سست سا پڑ گیا اور اس میں کچھ وقت اس وجہ سے بھی لاحق ہوئی کہ حضرت مرحوم کا قیام خیر آباد میں رہا کرتا تھا اور طباعت کے کام کو دیکھنے کے لئے بار بار گورکھپور آنے کی ضرورت ہوتی۔ مرحوم کی جوانانہ ہمت اگرچہ سب کچھ کرنے پر آمادہ ہو جاتی تھی مگر واقعاً عمر و صحت کے اعتبار سے اُن کا بار بار گورکھپور آنا دشوار تھا۔ ان کا رجحان اس طرف تھا کہ دیوان لکھنؤ میں طبع ہو کیونکہ خیر آباد سے لکھنؤ تک جانا قدرے آسان تھا۔

یہ خواہش بھی پوری ہو گئی۔ یاد سے تکلیف ہوتی ہے۔ میں جب حیدر آباد سے گورکھپور جاتا اور لکھنؤ میں قیام کا ارادہ ہوتا تو مرحوم کو مطلع کر دیتا۔ محض مجھ سے ملنے کے لئے خیر آباد سے لکھنؤ تک تشریف لاتے۔ ۱۹۲۳ء یا ۱۹۲۴ء میں حیدر آباد سے لکھنؤ گیا اور مرحوم حسب عادت اپنی شفقتِ بزرگانہ سے تشریف لائے تو خان بہادر سید احمد حسین صاحب رضوی کے وہاں گفتگو ہو کر یہ قرار پایا کہ خان بہادر اپنی ذمہ داری پر دیوان طبع کرائیں۔ خان بہادر نہ صرف اخراجات برداشت کرنے بلکہ اہتمام کے لئے بھی آمادہ تھے اور اپنے وسیع اثرات و تعلقات کی وجہ سے بہترین انتظام کر سکتے تھے۔ میں کامل اطمینان کے ساتھ لکھنؤ سے گورکھپور گیا مگر سال گزر گیا اور عملاً کچھ نہ ہوا۔ دوسرے سال پھر یہی صورت پیش آئی اور پھر یہی قرار داد ہوئی مگر نتیجہ حسبِ بالا۔

آخر الامر قرعۂ فال گورکھپور ہی کے نام نکلا۔ حق یہ ہے کہ مرحوم اگرچہ گورکھپور سے چلے گئے تھے مگر گورکھپور سے ان کے تعلقات بدستور قائم تھے اور ان کا دل گورکھپور ہی میں لگا رہتا تھا۔

وہ گلیاں یاد آتی ہیں جوانی جن میں کھوئی ہے ۔۔۔ بڑی حسرت سے لب پر نامِ گورکھپور آتا ہے

ترمیم یاد ہے۔ ریاض فرماتے ہیں :-

لاشہ ہے میرا یا مئے رنگیں کی موج ہے  تربت ہے میری یا کوئی بوتل شراب کی

ترمیم ہوئی۔

لاشہ ہے میرا یا کوئی بوتل ہے سر بمہر  تربت ہے میری یا کوئی بھٹی شراب کی

اس میں شبہ نہیں کہ تشبیہ میں ترقی ہو گئی ہے مگر اس طرح کی ترمیموں سے سارا دیوان مبدل ہو جاتا وہ ریاض کا کلام نہ رہتا۔ حضرت مرحوم نے اس موقع پر بھی خلقی مروت سے کام لیا اور دیوان کو وقفِ اصلاح کر کے چلے گئے۔ مجھے سخت خلاف ہوا میں نے یہ کہہ دیا کہ اس دیوان میں ترمیم نہیں ہوگی۔ یہ ممکن ہے کہ ترمیمات کا ایک ضمیمہ لگا دیا جائے۔ مشکل یہ ہوئی کہ ترمیم نہ آج ختم ہوتی ہے اور نہ کل۔ مجھ سے اور حضرت مرحوم سے برابر مراسلت رہی۔ تین مہینے ہوئے کہ حضرت مرحوم نے پُر معنی الفاظ میں یہ اطلاع دی کہ "مولوی صاحب نے جملہ قیود اُٹھا دیئے اور دیوان رضوان اللہ کے حوالہ کر دیا۔ دیوان آ جائے تو لکھنؤ جا کر کتابت کا انتظام کر دوں۔" کسی شاعر کے کلام میں ترمیم کی جائے اور وہ ترکِ ترمیم کو "قیود اٹھا دینے" سے تعبیر کرے یہ حضرت مرحوم ہی کا اخلاق تھا۔

لیکن تدبیر کند بندہ و تقدیر کند خندہ۔ مولوی رضوان اللہ صاحب کچھ تردّدات میں گرفتار ہو گئے۔ دیوان کی روانگی میں تاخیر پر تاخیر ہوتی گئی تا آنکہ خود حضرت مرحوم "چل بسے"۔ کاش مولوی سبحان اللہ صاحب کے ذہن میں ترمیم کا خیال نہ آیا ہوتا تو حضرت مرحوم کی زندگی میں دیوان اگر مکمل طبع ہو کر شائع نہ ہو جاتا تو اس کا ایک معتد بہ حصہ ضرور چھپ گیا ہوتا۔ دل کا کچھ بار ہلکا ہو جاتا۔ طبع دیوان کی

دیباچۂ دیوان کے لئے مرحوم کا اصرار اور سخت اصرار تھا کہ دیباچہ میں لکھوں مگر مجھے دو وجہوں سے عذر تھا۔ اول تو مجھے اپنی خرابی صحت کی وجہ سے یہ اطمینان نہ تھا کہ میں وقت پر کام کو پورا کر دوں گا اور میں یہ گوارا نہیں کر سکتا تھا کہ میری وجہ سے ایک دن کی بھی تاخیر ہو۔ دوسرے میں اپنے طور پر ایک دوسری ہی تجویز قائم کر چکا تھا۔ خیال یہ تھا کہ ایک "خمریات ثلثہ" ترکیب دوں جس کے اجزا ابونواس، حافظ اور ریاض ہوں۔ میں ابونواس اور حافظ کے نوٹ مرتب کر چکا تھا۔ صرف یہ انتظار تھا کہ حضرت مرحوم کا دیوان مدون ہو جائے تو اُس میں سے اشعار کا انتخاب کروں۔ چونکہ اس رسالہ میں ریاض کے خمریات پر بحث لازمی تھی اس لئے میرا عذر یہ تھا کہ میں ایک ہی بحث کو دو جگہ نہیں لکھ سکتا۔ بہت رد و قدح کے بعد یہ قرار پایا کہ مولوی محمد فاروق صاحب ایم۔ ایس۔ سی ذاتی حالات لکھیں، مولوی سید محمد کامل حسین صاحب ایم۔ اے شاعری پر تبصرہ کریں اور جناب وصل بلگرامی صاحب اردو شعرائے کلام سے حضرت ریاض کے کلام کا مقابلہ کریں۔

اواخر جون میں اس کامل وثوق کے ساتھ میں گورکھپور سے واپس ہوا کہ اب طبع دیوان کا سلسلہ جاری ہو جائے گا بلکہ یہاں تک انتظام کرتا آیا کہ جو اجزا طبع ہوتے جائیں وہ بلا تاخیر مجھے پہنچتے رہیں۔

لیکن قدرت کو ابھی کچھ اور ستم ظریفی کرنا تھی۔ جناب مولوی سبحان اللہ صاحب کی ذکاوت و فطانت پر ان کے تمام جاننے والے ایمان لائے ہوئے ہیں۔ آپ نے حضرت ریاض کے بعض اشعار میں کچھ ترمیمیں سوچیں یا زیادہ صحیح یہ ہے کہ آپ کو سوجھیں۔ اسی زمانے میں چند ترمیمیں مجھے بھی سنائی تھیں۔ اُن میں سے ایک

صدی کے اوائل تک گورکھپور میں کچھ خوش وقت اصحاب باقی تھے۔ مولوی مجیب اللہ مرحوم (وکیل و وائس چیرمین میونسپل بورڈ) اور بابو موہن سنگھ آنجہانی (سکرٹری میونسپل بورڈ) ہر بزم کی روح رواں تھے۔ مرحوم مولوی احسان اللہ عباسی (وکیل و مصنف تاریخ الاسلام وغیرہ) کی رائے روشن تمام مہمات امور میں ستہ ضروریہ کی طرح لازم تھی۔ منشی چھوٹو لعل متوفی (وکیل) اصحاب حل و عقد کے مسلّمہ صدر رہتے تھے۔ تبریک کے لئے خان بہادر منشی محمد خلیل مرحوم و مغفور (چیرمین میونسپل بورڈ) کی برگزیدہ ہستی سایہ فگن تھی۔ مولوی سبحان اللہ صاحب رئیس کا عنوان شباب تھا۔ ہر طرح کی مبادرت کے لئے ذاتِ موفور السرور کافی سے زیادہ تھی۔ سب سے بڑھ کر یہ کہ مسٹر سید حبیب اللہ بیرسٹرایٹ لا گورکھپور میں جائنٹ مجسٹریٹ اور مصالح قومی و ملکی کے لئے وقف تھے۔ جہاں اتنے اصحابِ خبرت و اربابِ فکرت جمع ہوں وہاں کسی اختراع دماغی کے بروئے کار آجانے میں کیا دیر لگتی ہے۔ رزولیوشن پاس ہوگیا کہ ایک کمپنی قائم کی جائے اور ایک روزانہ اخبار نکالا جائے اور منشی سید ریاض احمد صاحب معتمد و موتمن ہوں۔ اگر معاملہ یہیں تک رہتا تو باغلب وجوہ خیریت سے گزر جاتا مگر زمانہ جدید کی مطابقت اور عاقبت اندیشی کی کسر رہ جاتی لہذا اقرار پایا کہ کمپنی کی رجسٹری کرادی جائے۔ رجسٹری ہوگئی۔ کچھ روپیہ بھی جمع ہوگیا اور اخبار (صلح کل) کا اجرا عمل میں آگیا۔ جس شخص نے پولیس کی ملازمت اس طرح کی ہو کہ کبھی وردی نہ پہنی ہو اور ریاض الاخبار کے بقایا کی وصولی کی بہترین تدبیر یہ سمجھتا ہو کہ بقایا نہ وصول ہوگا تو اخبار میں نام شائع کردیا جائیگا اُس پر جب چھبیس [26] رجسٹروں کی خانہ پُری کا بوجھ پڑ جائے گا تو انجام معلوم۔ ایک پلنگ تھا اور حضرت ریاض تھے۔ اُسی پر لکھنا اُسی پر کھانا اور اُسی پر سو رہنا۔ کسی شب میں

صورتیں جس طرح بنتی اور بگڑتی رہیں اُنھیں دیکھتے ہوئے ایک مرتبہ حکیم برہم مرحوم نے مجھ سے یہ کہا تھا کہ "دیوان کا روپیہ بھائی صاحب کی قسمت کا نہیں ہے" یہ قول سچ ہوگیا۔ اسی تعویق اور لیت ولعل کے زمانے میں ایک مرتبہ حکیم صاحب مرحوم نے جھنجھلا کر یہ بھی فرمایا تھا کہ "آپ کا اور بھائی صاحب کا کوئی کام کبھی انجام کو نہیں پہنچے گا" میری حد تک تو یہ بالکل بجا ہے مگر "بھائی صاحبؔ" کے معاملے میں اسی کی تشریح اس تمام بحث کی غرض وغایت ہے۔

ریاض الاخبار کے بند ہونے کے بعد حضرت مرحوم کے وسائل آمدنی بہت ہی محدود ہو گئے تھے۔ انھوں نے اپنی عمر کے آخری پچیس سال جس عسرت اور ساتھ ہی جس خودداری سے بسر کئے وہ انکی زندگی کا ایک مابہ الامتیاز واقعہ ہے اور اس کی کیفیت اُن کے سوانح حیات میں روشن ہوگی۔ غالب کے فارسی کلام کی طرح وہ اپنے دیوان کی نسبت یہ بھی نہیں سمجھتے تھے کہ ع ایں مے از قحطِ خریداری کہن خواہد شدن۔ ایک برس بھی پورا نہ ہوتا کہ ان کے دیوان کے دوسرے ایڈیشن کی نوبت آجاتی۔ مصارف طبع کی کسی وقت بھی دشواری نہیں تھی۔

پھر کیوں نہ اُنھوں نے اب سے پچیس برس قبل اپنا دیوان چھپوا کر اپنی زندگی آرام سے گزاری ؟

یہ حیرت ہر شخص کو ہوگی، اور اس کا جواب تین لفظوں میں دیا جاسکتا ہے۔ مگر ضرورت ہے کہ اسے ذرا تفصیل سے بیان کیا جائے۔

جب حضرت مرحوم کی سوانح عمری لکھی جائے گی تو واضح ہوگا کہ ان کی زندگی نے دو سخت پلٹے کھائے۔ اُنیسویں صدی کے اواخر بلکہ بیسویں

عہ حضرت مرحوم کو اُن کے اکثر احباب "بھائی صاحب" کہا کرتے تھے تا آنکہ اُنکے خورد بھی ویسا ہی کہتے تھے۔

اور دروازہ کھول کر بکس گرا دیتے ہیں اور چلتی گاڑی پر سے کود جاتے ہیں۔

انٹر کلاس میں یہ واردات زیادہ ہوتی ہے۔ حضرت ریاض کا وہ بکس جس میں دیوان تھا اسی طرح غائب ہوا۔ ایک مرتبہ خود میرا ایک بکس جس میں کاغذات تھے اسی طرح جاتے جاتے بچ گیا۔ چور نے دروازہ کھول کر بکس کھینچا ہی تھا کہ ایک مسافر کی آنکھ کھل گئی اور اس کی آواز پر وہ شخص بکس کو چھوڑ کر ریل پر سے کود گیا۔ چالیس برس سے زائد کے سرمایۂ حیات کے اس طرح ہاتھ سے جاتے رہنے کا حضرت ریاض پر کیا اثر پڑا ہوگا اُس کا اندازہ دشوار ہے۔

جو ہونا تھا وہ ہو چکا۔ حضرت مرحوم اگرچہ سخت دلگیر تھے مگر کمر ہمت باندھی اور مختلف ذرائع و وسائل سے از سرِ نو دیوان جمع کرنا شروع کیا مگر قدرت کو ابھی ایک نیا کھیل کھیلنا تھا اور یہ مرحوم کی زندگی میں دوسرا پلٹا تھا۔

۱۹۰۹ء میں ایک ناکردہ گناہ کا الزامِ قتل میں ماخوذ ہونا، حضرت مرحوم کا پیروی مقدمہ میں دن کا رات اور رات کا دن کر دینا کچھ عجیب عالم تھا۔ میں اُس وقت اور اس حالت کو کبھی فراموش نہیں کر سکتا جب مرحوم ایک نظم لکھ کر لائے:۔

موت آئے تو نہ معلوم ہو آنا اُس کا　　جان جائے تو نہ معلوم ہو جانا اُس کا

دو شخصوں کو سزا ہو گئی۔ اپیل میں ایک کو رہائی ملی، دوسرے کی سزا تغیر کے ساتھ بحال رہی۔ چند برس بعد اس کی بے قصوری بھی ثابت ہوئی اور اُسے بھی رہا کیا گیا۔ مگر اُس سے حضرت مرحوم کی زندگی میں ایک اہم تغیر واقع ہوا۔ حضرت مرحوم مذہب کے پابند تو ہمیشہ سے تھے مگر ظاہر ایسا بنا رکھا تھا کہ لوگ انھیں صرف شاعر قال نہیں بلکہ

بستر پھیلا لیا کسی شب میں یہ بھی نہیں ۔ بیمار ہوے اور سخت بیمار ہوے ۔ ناچار اپنے بھائی سید نیاز احمد صاحب کے پاس فرخ آباد چلے گئے ۔ گورکھپور سے یہ پہلی طولانی غیبت تھی ۔ واپسی کے بعد پھر ان کی سابقہ حالت نے عود نہیں کیا ۔ حکیم برہم مرحوم ۱۹۰۷ء میں گورکھپور آ گئے تھے ۔ صُلحِ کل کے وہ اڈیٹر تھے ۔ فتنہ و عطرِ فتنہ حضرت ریاض نے انھیں دے دیا تھا ۔ اب ریاض الاخبار کی اڈیٹری بھی انھیں کے سپرد ہوئی ۔ ریاض الاخبار کی پالیسی میں کیا تغیرات ہوے ، صُلحِ کل پر کیا گروش پیش آئی ، ان امور کے بیان کا یہ موقع نہیں ۔ حاصل یہ کہ ۱۹۱۰ء میں حضرت ریاض نے گورکھپور کو خیرباد کہکر لکھنؤ کو اپنا مستقر قرار دیا ۔ ریاض الاخبار کو بھی وہیں لے گئے اور کچھ دنوں بعد بند کر دینا پڑا ۔

کاش صُلحِ کُل جاری نہ ہوا ہوتا یا جاری ہوا تھا تو حضرت مرحوم اُس کی مالی و انتظامی ذمہ داری اپنے سر نہ لیتے ' اگر ذمہ داری لی تھی تو کمپنی کی رجسٹری نہ کراتے جس طرح ریاض الاخبار کا کام چلا رہے تھے اُسی طرح اس کا بھی کام چلاتے تو اُن کی پُرسکون زندگی کا خاتمہ نہ ہوتا ' اور شاید ان کے آخر دم تک ریاض الاخبار گورکھپور سے جاری رہتا ۔ ریاض الاخبار زمانہ کا ساتھ نہ دے سکتا مگر " ریاض " کے قدرداں اسے آنکھوں سے لگاتے رہتے اور ان سب سے بڑھ کر یہ کہ نہ حضرت ریاض گورکھپور سے ہجرت کرتے اور نہ اُن کا دیوان گم ہوتا ۔

واقعہ یہ ہے کہ حضرت مرحوم جب اپنا سامان لے کر گورکھپور سے جا رہے تھے تو راستہ میں اُن کا ایک بکس چوری ہوگیا اور دیوان اُسی بکس میں تھا ۔ منکاپور اور گونڈہ کے درمیان ایسا ہوتا رہتا ہے کہ چور چلتی گاڑی کی پٹری پر چڑھ آتے ہیں

ہو سکتا۔ لوگ طبع دیوان کے تقاضے کرتے تھے حضرت ریاض وعدے کرتے رہتے تھے۔ مگر واقعہ یہ ہے کہ (سنہ ۱۹۱۶ء سے سنہ ۱۹۱۹ء تک کی) تین برس کی گردش کے بعد جب انھیں ذرا سکون حاصل ہوا تو انھوں نے از سرِ نو دیوان جمع کرنا شروع کیا۔ ان کی کوئی غزل ایسی تو تھی نہیں جو کہیں نہ کہیں شائع نہ ہو چکی ہو مگر ان اخباروں اور رسالوں کا ملنا دشوار تھا۔ اسی سلسلہ میں انھوں نے بہت سی غزلیں ایسی بھی کہیں جو محض تکمیل دیوان کی ضرورت سے کہی گئی تھیں سنہ ۱۹۲۳ء یا سنہ ۱۹۲۴ء تک انھیں اس معاملہ میں معذور سمجھا جا سکتا ہے مگر اس کے بعد جو تاخیر ہوئی وہ محض دو وجہوں سے ہوئی۔ اول یہ کہ وہ اپنے دیوان کو زائد از ضرورت مکمل بنانا چاہتے تھے، دوسرے طباعت کے متعلق اُن کے خیالات اس قدر بلند تھے کہ کسی مطبع کا اُن سے عہدہ برآ ہونا ذرا دشوار تھا۔ ایک مرتبہ تو یہ خیال پیدا ہو گیا کہ دیوان جرمنی میں طبع ہونا چاہیے۔ اگر یہ دو خیالات حائل نہ ہوتے تو اُن کا دیوان اب سے سات آٹھ برس قبل طبع ہو جاتا اور بعد کے اڈیشن میں اضافے ہوتے رہتے

لیکن سچ جو کچھ ہو حضرت مرحوم کی عمر اُن کی صحت، اُن کے آلام و افکار کو دیکھتے ہوئے ان کا مسلسل بیس برس تک دیوان کے اجزائے متفرقہ کے جمع کرنے ترتیب دینے اور کمیوں کے پورا کرنے میں منہمک رہنا ایک مافوق الطاقت واقعہ ہے۔ ہزار آفریں اُن کی ہمت پر اور صد ہزار آفریں ان کے ثبات واستقلال پر کہ انہوں نے اس کام کو انجام کو پہنچا دیا۔ وہ خود منتفع نہیں ہوئے مگر اُردو ادب کو لایزال نفع پہنچا گئے۔ اگر خود مرحوم نے اس قدر تکلیف برداشت کر کے دیوان کو مرتب و مدون نہ کر دیا ہوتا تو "ریاض کا کلام" صرف اُن

شاعرِ حال سمجھتے تھے:۔

ہے ریاضؔ اک جوانِ مست خرام  نہ پئے اور جھومتا جائے

اب ہوا میں اُڑتی ہوئی مونچھوں پر قصّوا الشوارب کی قینچی چل گئی اور لٹکتی ہوئی ڈاڑھی پر عضوا اللحیہ کا حکم نافذ ہو گیا۔ ان کے چہرے پر جب اس گیاہ سیمیں کی پرورش ہو رہی تھی کچھ دنوں مجھ سے ملنے کا اتفاق نہیں ہوا جب اس نورانی شکل کے ساتھ تشریف لائے تو میں نے حیرت کے ساتھ اُن کی طرف دیکھا۔ دوسرے تیسرے روز غزل پہنچی ع بنا لی رفتہ رفتہ ہم نے بھی صورت فرشتوں کی ان کی شاعری پر بھی اس کا اثر پڑا۔ ایامِ جوانی میں فرمایا تھا کہ:۔

شرماؤ ریاضؔ میکشی سے  لمبی داڑھی ہے ہاتھ بھر کی

مگر یہ صرف شاعری تھی داڑھی نہیں تھی لیکن آخر زمانے میں جب یہ ارشاد ہوا کہ:۔

مے ریاضؔ آپ بھی پیتے ہیں بایں ریشِ سفید  ہائے یہ نور کی شکل اور سیہ کاروں میں

تو "ریشِ سفید" "نور کی شکل" محض شاعری نہیں رہی۔

غرض صحت، حالت، خیالات، ہر اعتبار سے ۱۹۱۰ء کے ریاض ۱۹۰۲ء کے ریاض نہیں رہے۔ اگر کچھ قدر مشترک تھا تو بس اتنا کہ ان کی چلبلی طبیعت اور زندہ دلی میں فرق نہیں آیا اور شاعری کو انھوں نے خیرباد نہیں کہا۔

منشی امیر اللہ تسلیم کے حالات میں کسی موقع پر محبی سید فضل الحسن حسرت موہانی نے لکھا تھا کہ منشی صاحب مرحوم نے ایک داستان نظم کی تھی، وہ گم ہو گئی۔ آپ نے کمال استقلال سے فرمایا کہ "خیر ایک پیسے روز کا تیل اور سہی ایک داستان میں تو یہ ممکن ہے، لیکن دیوان غزلیات جو مدت العمر کا سرمایہ ہو وہ پیسے روز کے تیل سے نہیں مہیّا

# آخری مرحلہ طبع دیوان

از

جناب مولوی سید رضوان اللہ صاحب

بی۔ اے۔ ایم۔ ال۔ اے

بحمد اللہ کہ مجھ ناچیز کی سعی میرے محترم بزرگ جناب قاضی تلمذ حسین صاحب ایم اے کی مخلصانہ ہمدردی اور کاوش کی بدولت کامیاب ہوئی۔ محترمی حضرت ریاض مرحوم کے کلام کی طباعت اور اشاعت کا مسئلہ غالباً میرے شعور سے پیشتر ان کے احباب میں اکثر زیر غور رہا مگر باوجود جناب مہاراجہ سر محمد علی محمد خاں بہادر مرحوم (والئے محمود آباد) ایسے مشفق اور والد محترم جناب سید مولوی محمد سبحان اللہ صاحب ایسے دوست کے پے بہ پے اصرار کے حل نہ ہو سکا۔ حسن اتفاق سے جولائی ۱۹۳۲ء میں گورکھپور میں آل انڈیا مشاعرہ منعقد ہوا جس میں شرکت کی دعوت جناب ریاض صاحب مرحوم کو بھی دی گئی۔ یہ تو غالباً ان کے تمام جاننے والوں کو معلوم ہوگا کہ وہ عرصہ سے مشاعرہ میں غزل پڑھنا ترک کر چکے تھے۔ تاہم اُن کا جو مضبوط تعلق گورکھپور و اہل گورکھپور کے ساتھ رہا ہے اس کی وجہ سے ان کی شرکت گورکھپور کی بزم علم ادب میں ہمیشہ ضروری سمجھی گئی اور وہ بھی اپنی بزرگانہ شفقت سے ہمیشہ سرپرستی فرماتے رہے۔

چند غزلوں کا مجموعہ رہ جاتا جو تاجران کتب جمع کر کے ردی کاغذ پر چھاپ دیتے۔
مجھے توقع ہے کہ جن لوگوں کے ہاتھوں میں اس وقت دیوان کا کام ہے۔
اُن کے لئے یہ حادثۂ جاں کاہ تازیانے کا کام دے گا اور دیوان جلد از جلد
طبع ہو کر روشناس عالم ہوگا۔ انشاء اللہ القدیر۔

ریاض صاحب مرحوم کی اہلیہ محترمہ اور ان کے خلف اکبر سید انجم نے پورے
طور پر بقیہ حصہ دیوان کو مرتب کر کے شائع کرنے میں کمال امداد فرمائی۔ اس
طویل عرصہ میں بہت سی دشواریاں پیش آتی رہیں لیکن خدا کا فضل ہے کہ وہ
ہماری کوشش میں حائل نہ ہو سکیں۔ اس میں شک نہیں کہ دیوان کی طباعت
واشاعت میں کافی توقف ہوا جس کے متعلق میں ان جملہ اصحاب سے معافی کا
خواستگار ہوں جو حضرت ریاض مرحوم کے کلام سے لطف اندوز ہونے سے اب تک
محروم رہے۔ اس کی بڑی وجہ یہ بھی ہوئی کہ گورکھپور میں طباعت کا خاطر خواہ انتظام
ضرورت اور موقع کے مطابق نہ ہو سکا اور مجبوراً اس کام کی تمام تر ذمہ داری
برادر محترم جناب قاضی تلمذ حسین صاحب پر ڈالنی پڑی اور آج مجھے مسرت ہے کہ
انہوں نے مجھے ایک بہت اہم فرض سے سبکدوشی کا موقع دیا۔ میں ان تمام
حضرات کا جنہوں نے مجھ کو اس سلسلہ میں مدد دی ہے اور بالخصوص جناب
سید نیاز احمد صاحب اور جناب قاضی تلمذ حسین صاحب اور جناب محمد اسمٰعیل صاحب
اور جناب حکیم عارف صاحب ایڈیٹر شاہکار کا بیحد شکر گزار ہوں کیونکہ اگر
ان سب حضرات کی توجہ اور امداد شامل نہ ہوتی تو مجھ جیسے حقیر سے اس فرض کی
ادائیگی غالباً ناممکن تھی۔

یکم جون ۱۹۳۶ء

کتبہ محمد شفیع الدین (کوہیری) تلمیذ جناب شیخ حسین صاحب شاہ آبادی

چنانچہ مشاعرہ مذکور میں شرکت کی غرض سے تشریف لائے اس موقع پر ایک صحبت خصوصی میں جس میں اکثر ان کے مخلص احباب شریک تھے ان سے یہ درخواست کی گئی کہ وہ اپنے دیوان کی طباعت و اشاعت کی منظوری دیدیں۔ اُنہوں نے نہایت خوشی سے اس کو منظور فرمایا اور اسی موقع پر یہ بھی طے ہوا کہ میں بہ مشورہ محترمی جناب خان بہادر محمد اسمٰعیل صاحب بیرسٹر (جو اس وقت ہائیکورٹ الہ آباد میں عہدۂ ججی پر فائز ہیں) دیوان کی طباعت و اشاعت کا کام انجام دوں۔ چنانچہ اس تجویز کے سلسلہ میں دیوان کو جناب حاجی جڑ بڑ شاہ صاحب سے مرتب اور صاف کرا کے جناب ریاض صاحب مرحوم نے ۳۰؍ جولائی ۱۹۳۲ء سے رفتہ رفتہ ایک ایک دو دو جز بھیجنا شروع کیا اور یہ سلسلہ فروری ۱۹۳۴ء تک برابر جاری رہا۔ اس دوران میں غزلیات کا حصہ تو کلیتاً مکمل ہو کر میرے پاس آگیا مگر وہ حصہ جو دیگر اصناف شاعری سے متعلق تھا وہ مکمل تو ضرور ہو گیا مگر اس پر نظر ثانی کی ضرورت باقی رہی اور اسی غرض سے وہ حصہ خود اُنہیں کے پاس رہا۔ افسوس کہ وہ صاف شدہ حصہ مجھے ان کی حیات میں نہ مل سکا اور فلک کج رفتار نے قبل اس کے کہ محترمی موصوف ہماری کاوشوں کو کامیاب دیکھتے انہیں ہمارے ہاتھوں سے چھین لیا۔ اس سانحۂ عظیم نے ہم سب کی ہمت پست کر دی لیکن ان کی یہ خواہش کہ دیوان ہمارے ہاتھوں سے شائع ہو سرگرمی قائم رکھنے کی باعث ہوئی۔ جہاں قدرت نے ریاض مرحوم کو ہم سے علیحدہ کیا وہاں ساتھ ہی ساتھ ان کے برادر عزیز محترمی سید نیاز احمد صاحب کو ہم میں پہنچا دیا جن کی مہربانی سے

